

**Miss E. Wentworth-Fitzwilliam is the daughter of the Hon. Henry Wentworth-Fitzwilliam, the second son of the 6th Earl Fitzwilliam. Her mother was lady Mary Butler, daughter of the Marquis Ormonde of Kilkenny Castle in Ireland. Miss E. Wentworth-Fitzwilliam embraced Islam recently, while her sister, Hajja Wentworth-Fitzwilliam embraced the Faith some years ago. Ed. I.R.**

یہ بڑی نیکی ہے کہ آپ رسالہ کی خریداری بڑھائیں۔ کیونکہ اس رسالہ کی آمد بہت حد تک مسلم مشن ووکنگ کے اخراجات کی کفیل ہے۔ رسالہ ہذا کی دس ہزار اشاعت ووکنگ مشن کے کل اخراجات کی ذمہ دار ہو سکتی ہے ؏

# فہرست مضامین

## رسالہ

# اشاعت اسلام

جلد ۲۴ | بابت ماہ ستمبر ۱۹۳۸ء مطابق رجب المرجب ۱۳۵۷ھ | نمبر ۹



نورانی پریس ہسپتال روڈ لاہور میں باہتمام خواجہ عبدالغنی پرنٹر و پبلشر چھپ کر عزیز منزل برانڈرتھ روڈ لاہور سے شائع ہوا۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم          نحمدہ ونصلی علیٰ رسولہ الکریم

# اشاعت اسلام

## بابت ماہ ستمبر ۱۹۳۸ء

# شذرات

رسالہ ہذا کو مس ای وینٹورتھ فٹز ولیم کے فوٹو سے مزین کیا جاتا ہے۔ موصوفہ الحاجہ عائشہ وینٹورتھ فٹز ولیم کی ہمشیرہ ہیں۔ آنجناب کے والد محترم آنریبل ہنری وینٹورتھ فٹز ولیم ششم ارل فٹز ولیم کے منجھلے بیٹے ہیں۔

---

آج ووکنگ مسلم مشن کے قیام کو چھبیس (۲۶) سال ہوتے ہیں۔ اس ادارہ کی تبلیغی تگ و تاز نے جو معجز نمائیاں کی ہیں، محتاج بیان نہیں۔ معاندین اسلام بھی اس سے متاثر ہوئے بغیر نہ رہ سکے۔ جو اسلامی مطبوعات اور ماہانہ رسائل اس ادارہ کی سرپرستی میں شائع ہوتے ہیں ربع مسکون کے گوشہ گوشہ میں ان کی رسائی ہے۔ مسیحین مغرب پڑھتے ہیں اور سر دھنتے ہیں۔ اگر بیک وقت صدہا مبلغین اطراف و اکناف عالم میں اشاعت اسلام کی غرض سے روانہ کئے جائیں تو ان اسلامی و تبلیغی خدمات کا عشر عشیر بھی سرانجام نہیں دے سکتے جو ہمارے انگریزی رسائل و ٹریکٹ کے پرمغز مضامین سے عمل میں آئیں۔ ہماری انگریزی تصانیف دنیا بھر میں کافی مقبول ہو چکی ہیں۔

---

شاہجہان مسجد ووکنگ انگلستان جو ہمارا تبلیغی مرکز ہے اور یہاں پر دور دست مقامات سے زائرین رونق افروز ہوتے رہتے ہیں۔ یہاں سے افریقہ۔ امریکہ۔ جاپان۔ اسٹریلیا۔ ملایا۔ چین ماچین ایران۔ عرب۔ ترکستان اور دیگر ممالک میں اسلام کی صحیح معنے میں پیغام رسانی ہوتی ہے۔ انگریزی

اسلامک ریویو۔ انگریزی پندرہ روزہ اخبار "ووکنگ گزٹ" میں آئے دن نومسلمین کے خطوط شائع ہوتے ہیں۔ ان سے رجوع الی الاسلام کی جانب رغبت کی آئینہ داری ہوتی ہے۔ ہمارے انگریزی اردو رسائل و کتب محتاج تعارف نہیں۔ ناظرین کرام خود اندازہ فرما سکتے ہیں۔

---

حالات مندرجہ بالا کو مدنظر رکھتے ہوئے ہر شخص کے ذہن میں علیٰ وجہ البصیرت یہ خیال پیدا ہونے کا امکان ہے کہ ووکنگ مسلم مشن کا سرمایہ محفوظ کافی ووافی ہے۔ حالانکہ یہ حقیقت نہیں۔ محض رسائل کے سالانہ چندوں اور گاہے گاہے بعض مخیر خیرخواہان اسلام کی رقوم اعانت سے مسجد ووکنگ میں تبلیغ اسلام کے کثیر اخراجات کی کفالت ہوتی ہے۔ چونکہ آمد کفایت نہیں کرتی اس لئے اکثر ہم کو سراسیمگی اور پریشانی کا منہ دیکھنا پڑتا ہے۔

---

چند سال سے اقتصادی اضمحلال کے باعث ہمارا بجٹ خسارہ میں ہے۔ اخراجات میں کمی ہو نہیں سکتی۔ وجہ یہ ہے کہ سرزمین انگلستان میں ادارہ کی تبلیغی سرگرمیوں میں کمی واقع ہونا، ذلت ورسوائی کا مقام ہے۔ اور بیرونی ممالک میں اسلام کی ایک بڑھتی ہوئی طاقت کا روبہ انحطاط ہونا، گویا زندہ درگور ہونا ہے۔

---

ہم ہر طرف نظر اٹھاتے ہیں لیکن کہیں پیش آمدہ مسائل کے سلجھاؤ کی صورت نظر نہیں آتی ہمیں ضرورت محسوس ہوئی ہے کہ ووکنگ مسلم مشن کی اصلیت سے ناظرین کرام کو روشناس کیا جائے۔ ممکن ہے اللہ تعالیٰ اہل درد کے دل میں جگہ پیدا کردے۔ اور تمام مشکلات کا یکسر خاتمہ ہو جائے۔

---

ذیل کی چند سطور کے ذریعہ سے ہم آپ صاحبان کی توجہ ایک ایسے مسئلہ پر مبذول کرنا چاہتے ہیں جو اسلام اور مسلمانوں کی بہبود کے لئے نہایت اہمیت رکھتا ہے۔ آنحضرت صلعم نے فریضۂ زکوٰۃ کو ایک انفرادی صدقہ کا فعل ہی قرار نہیں دیا تھا۔ بلکہ اسلام کے اس بنیادی اصول کو قومی فلاح وبہبود کا بھی ایک ذریعہ بنایا تھا۔ چنانچہ زکوٰۃ کی رقم کو آنحضرت صلعم اور آپ کے جانشینوں نے قومی بیت المال

کے ایک حصہ کے طور پر جمع فرمایا۔ اور اس رقم کو ان مقاصد کی تکمیل کے لئے جو قرآن مجید میں مذکور ہیں اور جو ملت اسلامیہ کی قومی بہبود کے لئے مناسب ہیں، استعمال فرمایا۔

---

یہ ہماری بدقسمتی ہے کہ ہماری قومی دولت اور طاقت کا یہ منبع، غلط استعمال کی وجہ سے بالکل خشک ہوگیا ہے۔ اور اب بجائے اس کے کہ اس مستقل آمدنی کے ذریعہ کو قومی فلاح و بہبود کے لئے خرچ کیا جاتا جو کہ اس کا اصل مقصد تھا ہم نے اسے ایک انفرادی فعل کی شکل میں تبدیل کر دیا ہے جس کا کوئی خاص اثر مرتب نہیں ہوتا۔ اسلام کے اس اعلےٰ منظم اصول کی اب اس درجہ تذلیل ہوگئی ہے کہ رجب کا مہینہ آنے سے پہلے ہی ہزاروں پیشہ ور گداگر ملک میں نکل کھڑے ہوتے ہیں۔ اور اگرچہ وہ اس قابل ہوتے ہیں کہ محنت کر کے اپنا پیٹ پال سکیں۔ لیکن وہ لوگ دربدر پھر کر زکوٰۃ کا روپیہ اپنی ذات کے لئے لوگوں سے حاصل کر لیتے ہیں۔ اور اس طرح نیکی کے بھیس میں مسلمانوں کو دھوکہ دیتے ہیں۔ اور یہ وہ صورت حال ہے کہ اسلام کبھی اس کی اجازت نہیں دے سکتا۔ کیونکہ زکوٰۃ کا اصول اسلام نے اس لئے قائم کیا تھا کہ اس کی بدولت قوم کی بہبود متصور ہو سکے نہ کہ قوم کا کثیر حصہ گداگری کا پیشہ اختیار کر لے۔

---

مسلمان اصحاب عموماً ماہ رجب میں اپنے اموال پر زکوٰۃ نکالا کرتے ہیں۔ اگر زکوٰۃ کی رقم باقاعدہ جمع کی جائے تو ہماری بہت سی قومی ضروریات پوری ہو سکتی ہیں۔ فریضہ زکوٰۃ کی ادائیگی پر قرآن مجید اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے بہت زور دیا ہے اور قرآن مجید نے آٹھ مدات بیان فرمائی ہیں جن کے ماتحت زکوٰۃ کے روپیہ کو خرچ کیا جا سکتا ہے۔ چنانچہ قرآن مجید کا ارشاد یہ ہے:۔

صدقات مخصوص ہیں صرف غربا، حاجتمندوں اور محصلین زکوٰۃ کے لئے۔ اور ان لوگوں کے لئے جن کی تالیف قلب مقصود ہو۔ اور قیدیوں کا فدیہ دینے کے لئے، یا قرضداروں کا قرض ادا کرنے کے لئے۔ اور فی سبیل اللہ۔ اور مسافروں کے لئے۔ یہ اللہ کا حکم ہے۔ اور اللہ بہت علیم اور حکیم ہے۔

ان آٹھ مدات میں سے جن کے ماتحت زکوٰۃ کا روپیہ خرچ کیا جا سکتا ہے، ایک مد محصلین زکوٰۃ کی تنخواہ بھی ہے اور اس سے ثابت ہوتا ہے کہ قرآن مجید کی رو سے زکوٰۃ کا روپیہ بیت المال میں جمع ہونا چاہیئے - اور کلام الٰہی سے یہ بھی ظاہر ہوتا ہے کہ زکوٰۃ کی رقم سے ۳/۸ یعنی تیسری، چوتھی اور ساتویں مدات تبلیغ و اشاعت اسلام میں صرف ہونا چاہیئے - اور دشمنوں سے حفاظت کے کاموں میں - اور اس عریضہ میں ہم آپ کی توجہ خصوصیت کے ساتھ اسی امر کی طرف منعطف کرنا چاہتے ہیں - تبلیغ اسلام، آج دنیائے اسلام کی سب سے بڑی قومی ضرورت ہے - یہ امر نہایت افسوسناک ہے کہ معاندین اسلام اور خصوصاً مسیحی مشنری آئے دن مقدس مذہب اسلام کے خلاف زہر چکانیاں اور غلط بیانیاں کرتے رہتے ہیں اور ہماری نظروں کے سامنے آنحضرت صلعم کی شان میں گستاخیوں کے مرتکب ہوتے ہیں - اندریں حالات ضرورت اس امر کی ہے کہ زکوٰۃ کی رقم کا بڑا حصہ، مغرب میں اسلام کی تبلیغ و اشاعت پر صرف کیا جائے تاکہ وہاں کے لوگ اسلام کی صحیح تصویر دیکھ سکیں - آج دنیا میں بہت سے لوگ اسلام کی صداقت کو قبول کرنے کے لئے آمادہ ہیں - اور اگر ہمارے پاس اسلامی لٹریچر مفت تقسیم کرنے کے لئے کافی روپیہ ہو تو بہت قلیل مدت میں حیرت انگیز نتائج پیدا ہو سکتے ہیں - آج ساری دنیا اسلام کے آبحیات کی پیاسی نظر آتی ہے اس لئے اشد ضرورت ہے کہ مسلمان اسلام کا پیغام چار دانگ عالم میں کثرت کے ساتھ پھیلا دیں - اور یہ بات بہت آسان ہے - اگر مسلمان بھائی اس فریضہ کی اہمیت کا احساس کریں اور اس کی ادائیگی کے وقت قرآنی احکام کو ملحوظ رکھیں - یعنی اس روپیہ کو تبلیغ و اشاعت اسلام کے سرمایہ کی مضبوطی کے لئے صرف کریں -

---

حضرات یہ حقیقت محتاج بیان نہیں ہے کہ ووکنگ واقع انگلستان میں ہمارے تبلیغی مشن کو اس قدر کامیابی ہوئی ہے کہ آج تک تبلیغ اسلام کے لئے جس قدر تحریکیں موجودہ صدی میں جاری کی گئی ہیں کسی کو نہیں ہوئی - اور جسقدر سیاسی جد و جہد ہمنے کی دوسروں نے انہیں بہت کچھ نقصان پہنچایا ہے - یورپ میں تبلیغ اسلام کا بہترین طریق یہ ہے کہ مذہبی لٹریچر کثرت کے ساتھ ملکوں میں پھیلایا جائے - اور اس باب میں ہمیں نہایت شاندار کامیابی حاصل ہوئی ہے -

---

اسی لئے ہمیں یہ جرأت ہوئی کہ آپ کی زکوٰۃ پر ووکنگ مسلم مشن انگلینڈ کے حقوق آپ کے سامنے پیش کریں۔ اور ہم بلاخوف تردید یہ کہہ سکتے ہیں کہ یہ مشن مغرب میں تبلیغ اسلام کا کام سب سے بڑے پیمانہ پر انجام دے رہا ہے۔ اور اس نے اب تک نہایت مفید اور تسلی بخش مذہبی لٹریچر دنیا کے سامنے پیش کیا ہے۔ انگلستان ۔ امریکہ ۔ افریقہ ۔ چین ۔ جاپان ۔ اور دیگر ممالک عالم میں رسالہ "اسلامک ریویو" ہزاروں کی تعداد میں مفت بھیجا جا رہا ہے ۔ اور ہر سال ہزاروں ٹریکٹ اور رسالے اسلام کی صداقت اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی حمایت میں مفت شائع کئے جاتے ہیں ۔ اور اب تک تمام دنیا میں اسلامی لٹریچر کی اشاعت کے لئے یہ مشن مغرب میں کئی مرکز قائم کر چکا ہے ۔ اس کے مشنری نہایت باقاعدگی کے ساتھ انگلستان میں تبلیغ اسلام کا فرض انجام دے رہے ہیں ۔

---

لہذا ہم آپ سے درخواست کرتے ہیں کہ جب آپ قرآنی احکام کی بجا آوری میں زکوٰۃ کا روپیہ نکالیں تو اس رقم کا ایک معتدبہ حصہ تبلیغ و اشاعت اسلام کے لئے مخصوص فرمائیں اور اپنی رقم، نیز اپنے اعزا و اقربا اور احباب کی رقم ووکنگ مشن کو ارسال فرمائیں ۔ تاکہ تبلیغ اسلام کا کام پوری سرگرمی کے ساتھ جاری رہ سکے ۔ اگر ہماری یہ درخواست جو سرتاپا، قرآنی ارشادات پر مبنی ہے، آپ کی نظر میں مقبول ہو تو براہ کرم ذکوٰۃ کا تمام روپیہ جس قدر آپ پسند کریں بنام صاحب آنریری فنانشل سکرٹری ووکنگ مسلم مشن اینڈ لٹریری ٹرسٹ ۔ عزیز منزل برانڈرتھ روڈ ۔ لاہور ۔ کے پتہ پر ارسال فرمائیں ۔

والسلام ۔ آپ کا مخلص

**خواجہ عبد الغنی**

سکرٹری ووکنگ مسلم مشن اینڈ لٹریری ٹرسٹ

( عزیز منزل ۔ برانڈرتھ روڈ ۔ لاہور )

( یکم ستمبر ۱۹۳۸ء )

---

# اگر جاپان اسلام قبول کرلے؟

جاپان کے دارالخلافہ ٹوکیو میں اولین مسجد کی افتتاحی تقریب کی جو روئداد شائع ہوئی ہے اسے آسانی سے نظر انداز نہیں کیا جا سکتا۔ روئداد پڑھنے سے معلوم ہوتا ہے کہ جاپان میں اسلام کو قومی مذہب بنانے کی ایک واضح اور قوی تحریک جڑ پکڑ رہی ہے۔

خود اس موقعہ پر شہنشاہ جاپان شاہ میکاڈو نے تمام مذاہب کی مکمل نشو ونما سے متعلق جو بیان دیا اور پھر حکام اعلیٰ نے اس کی جس انداز میں تعریف کی اس سے یہ اچھی طرح اندازہ ہو سکتا ہے کہ جاپان اسلام کے لئے کس طرح چشم براہ ہے۔ اس چیز کا اعلان کر دیا گیا ہے کہ اس وقت تک جب تک کہ اسلام جاپان کے قومی مفاد سے نہیں ٹکراتا یا جب تک کہ جاپانیوں کی قومیت میں تبدیلی کا باعث نہیں بنتا اس وقت تک جاپانی قرآنی پیغام کے خیر مقدم کے لئے تیار ہیں۔

جاپان کی تاریخ میں یہ پہلا واقعہ ہے کہ اس طرح بر سر عام اسلام کے خیر مقدم کا اعلان کیا گیا ہے۔ اور پھر لطف کی بات یہ ہے کہ خیر مقدم کی صدا وہاں بلند ہو رہی ہے جن کے ہاتھوں میں جاپان کی حکومت ہے اس ساری تفصیل کا لازمی نتیجہ یہی ہو سکتا ہے کہ ٹوکیو کی مسجد کے افتتاح کو بہت کافی اہمیت دی جائے اس صورت میں یہ سوال پوچھا جا سکتا ہے کہ آیا جاپان سنجیدگی سے اسلام کو اپنا قومی مذہب بنانے کے مسئلہ پر غور کر رہا ہے؟

اس سوال کا جواب اثبات میں دینے کے بہت کافی اور وزنی وجوہ ہیں۔ آپ کو یاد ہوگا کہ بہت سال ہوئے جاپان نے واقعتاً اس بات کا اعلان کر دیا کہ وہ کوئی دوسرا مذہب اختیار کرنا چاہتا ہے اور اس سلسلہ میں اس نے تمام مذاہب والوں سے اس انتخاب میں امداد کی درخواست کی۔ اس چیز سے بھی ظاہر ہوتا ہے۔ سعودی نمائندے نے اپنی تقریر میں یہ امید ظاہر کی کہ اسلام جاپان میں ایک انقلاب پیدا کر دے گا۔ اللہ کے فضل وکرم سے ہر قسم کے اوہام کا خاتمہ کر دیا جائے گا اور جاپان تھوڑے ہی عرصہ میں اسلام کے علمبردار اور اس کے حقوق کے محافظ کی حیثیت اختیار کر لے گا۔

فلسطین کے نمائندے نے یہ پیشینگوئی کی کہ مشرق قریب اور فلسطین میں جو اضطراب اور بے امنی

پھیل رہی ہے۔ جاپان کے ہاتھوں اس کا خاتمہ ہوگا۔ انہوں نے دعا کی کہ یہ مسجد جاپان کی تطہیر کا ذریعہ ثابت ہوگی اور قرآن حکیم کی یہ پیشینگوئی پوری ہوگی کہ جب ایک قوم اسلام کے جھنڈے کے بلند رکھنے کے ناقابل ہو جاتی ہے تو اللہ تعالےٰ اس کی جگہ ایک دوسری قوی قوم کو چن لیتا ہے۔ انہوں نے یہ دعا بھی کی کہ اللہ کرے اسلام کے دوبارہ عروج پکڑنے اور نئی زندگی پانے میں جاپان آگے آئے۔ (ماخوذ)

---

# ہم دوسروں کی نظروں میں

اسلامی مشن کی سرگرمیوں پر عیسائی پریس کی تنقید پڑھ کر بڑی خوشی ہوتی ہے۔ ہمیں جے۔ ڈبلیو سو یٹمین کی طرف سے تنبیہ کی گئی ہے۔ "مسلم مبلغین کا یہ صاف اور واضح مقصد ہے کہ وہ عیسائی سرگرمیوں کا مقابلہ کریں۔" لندن میں نئی مساجد بنائی جا رہی ہیں۔ ووکنگ کی سب سے پہلی مسجد کے متعلق بیان کیا جاتا ہے کہ وہ خاص طور پر بہت زیادہ سرگرمی کا اظہار کر رہی ہے اور "اسلامک ریویو" کے مطابق مسلمانوں کا مقصد یہ معلوم ہوتا ہے کہ وہ قرآن حکیم کو مغرب میں وہی زندہ اور عملی ہدایت نامہ کی صورت دے دیں جو اسے مشرق میں حاصل ہے۔"

ہمیں اس موقعہ پر ایک دیر سے بھولے ہوئے شاعر کے یہ الفاظ یاد آتے ہیں:۔

" ووکنگ میں ایک اسلامی مسجد عجیب و غریب معلوم ہوتی ہے۔ اور برطانوی سائنس کو مشن عجیب نظر آتے ہیں۔ بہت زیادہ اشتعال دلانے والے!

ان بے چارہ ہندوستانیوں کو دیکھو۔ اب انہیں اپنی دلچسپی کا سامان مل گیا ہے۔ یہ ہندوستانی ہم پر رحم کھاتے ہیں۔ اور ہمیں ہمارے مذہب سے برگشتہ کرنے کی دعائیں کرتے ہیں۔"

("فری تھنکر")

---

# اسلام اور اس کے قوانین و ضوابط

از جناب مولوی آفتاب الدین احمد صاحب بی اے

(بسلسلہ گزشتہ جلد ۲۴ - نمبر ۸ صفحہ ۳۵۲)

اسلامی عقیدہ کا تیسرا جزو کتب الٰہیہ پر ایمان ہے۔ یہ ہمارے اپنے سماجی معاملات میں اس عام ذہنیت کے استعمال کو ایک قسم کا چیلنج ہے جسکی بنیاد انسانی دماغ کے جذبۂ خود اعتمادی پر رکھی گئی ہے۔ اسلام کے نقطۂ نگاہ سے انسان کا دماغ محض ان قوانین کو سمجھ سکتا ہے جن کے ماتحت دُنیا کا مادی نظام ہے لیکن یہ ان قوانین کو سمجھنے سے قطعاً قاصر ہے جن کے ماتحت انسان کے جذبات اور آرزوئیں ہیں۔ ان قوانین کا علم، انسان کے دماغ سے، کسی ماورائی مقام سے آتا ہے۔ دوسرے الفاظ میں یہ انسان کے دماغ میں اللہ کے ہاں سے نازل ہوتا ہے۔ بارش کے ترشح کی طرح ہم الہام کے ذریعہ اس ہدایت کو پاتے ہیں جو نہ صرف اپنی مسلسل اور ترقی پذیر اخلاقی زندگی کے لئے بلکہ اس حی و قیوم اور غیر فانی عنصر پر جو انسان کی کوششوں اور سرگرمیوں میں حرارت کا باعث ہے، زندہ ایمان رکھنے کے سلسلہ میں بھی وحی الٰہی ہماری رہنمائی کرتی ہے اس طرح یہ ایمان اس بات کا یقین دلاتا ہے کہ انسان کی اخلاقی زندگی کے لئے الہام ضروری ہے اور اس کا اطلاق اس چیز پر بھی ہوتا ہے کہ مختلف قوموں کے لئے اخلاقی تربیت بہت زیادہ جلد ترقی نہیں پالیتی۔ بلکہ یہ ان ملہم من اللہ پیغمبروں کی سالہا سال کی محنت کا نتیجہ ہے جو ان قوموں میں وقتاً فوقتاً مبعوث ہوتے رہے۔ کسی قوم کے اخلاقی مسئلہ پر پہنچنے سے پہلے ہمارے لئے یہ ضروری ہے کہ ہم ان معلوم و غیر معلوم انبیا علیہم السلام کی خدمات کا اعتراف کریں، اور اس اللہ کا شکر ادا کریں، جس نے انہیں مبعوث فرمایا۔ قرآن حکیم کے الفاظ ہیں:۔ "اس چیز پر ایمان لاؤ جو تم پر اتاری گئی اور اس پر بھی جو تم سے پہلے انبیا پر نازل ہوئی۔"

"جو تم پر اتاری گئی"، کے الفاظ ذکر کر کے قرآن حکیم اس وحی کی طرف اشارہ کرتا ہے۔ جو خاص طور پر حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر نازل ہوئی۔ اس لئے قرآن حکیم کو وحی کی صورت اس عظیم الشان عمارت کی آخری اینٹ کی ہے جس کی بنیاد سب سے پہلے با اخلاق انسان نے رکھی۔ اور جس کی تعمیر کا کام آہستہ آہستہ

اس عقیدہ کو اسلامی عقائد میں تیسرا درجہ حاصل ہے۔

اسلامی عقیدہ کا چوتھا جزو ایمان بالآخرۃ ہے۔ یہ عقیدہ دنیا کے تمام مذاہب میں مشترک ہے لیکن اسلامی عقیدہ اور دوسرے مذاہب میں اتنا فرق ضرور ہے کہ اسلام میں موت کے بعد روحانی زندگی ہوگی۔ اس کی ابتدا ہر شخص میں اخلاقی افعال کی وجہ سے پہلے ہی سے تیار کر دی جاتی ہے۔

انسان کے ظاہری جسم کے اندر ایک روحانی جسم پوشیدہ ہوتا ہے جس پر ظاہری جسم اس طرح حاوی ہے جس طرح ماں کی گود بچہ کو اپنے حلقے میں لئے ہوتی ہے۔ موت پر یہ جسم ایک ایسی دنیا میں پہنچے گا جہاں کا نظام مکمل طور پر روحانی ہوگا۔ اور ایسی صورت اس مادی دنیا میں نہیں ہے کہ یہاں روحانی اصول و ضوابط مخفی طور پر غیر اصل اور جھوٹی باتوں کے خلاف اثر انداز ہوتے ہیں۔ اور اگر اس دنیا میں انسان اپنے مخفی روحانی جسم کی اچھی تربیت کرے تو یہ بدن کی قید سے چھوٹتے ہی، دوسری دنیا میں پہنچکر اپنے طریق پر اصلی ترقی پالیتا ہے۔ اور اس کا نام جنت کی زندگی ہے۔ اور اگر اس دنیا میں روحانی جسم کی تربیت میں غفلت برتی جائے اور اس کا نظام خراب ہوجائے تو موت کے بعد اسے ان تمام آلائشوں سے پاک کرنے کے لئے ہسپتال میں داخل کیا جائے گا۔ یہ روحانی نظام جسکے ذریعہ گنہگار انسان کو گناہوں کی آلائشوں سے پاک کیا جائیگا۔ وہ دوزخ کی زندگی ہے۔ یہ کسی معنوں میں جابرانہ سزا نہیں ہو بلکہ خود مہربان خدا نے یہ ایک گناہوں اور عیبوں سے پاک کرنے کا ذریعہ بنایا ہے۔ اسلام میں گناہوں کے بدلے ہمیشہ ہمیشہ دوزخ میں جلتے رہنے کا کوئی نظریہ نہیں ہے۔ اور نہ ہی اسلام کہیں انسان کو ابدی لعنتی قرار دیتا ہے۔ اور نہ ہی اس میں کسی سستے داموں حاصل کی جانے والی اور بعید از قیاس نجات کا کوئی تصور موجود ہے۔ اسلام میں نجات علی الترتیب ترقی کا نام ہے جو کہ جوہر کو بہتر بنانے کے سلسلہ میں کی جاتی ہے اور جسکے ترقی پذیر مدارج ہر فرد اس دنیا میں طے کرتا ہے۔ البتہ جنت اور دوزخ کی زندگی کا مزا جو اسے موت کے بعد حاصل ہونے والی ہے اس دنیاوی زندگی میں چکھا دیا جاتا ہے۔ تاکہ اس پر اس کے بہتر اعمال صالحہ کی خوبی واضح کردی جائے۔ یہاں یہ بھی ذہن نشین کر لیا جائے کہ اسلام گناہ کو انسان کی فطرت کا اصل محرک قرار نہیں دیتا۔ لازمی طور پر ہر وہ شخص جو اس دنیا میں پیدا ہوتا ہے فطرتاً نیک ہے اور اس میں اللہ تعالےٰ کے احکام کی اتباع کی صلاحیت موجود ہوتی ہے۔ اور وہ اسی سے قریب کرنے والی راہ پر گامزن ہونے کا اہل ہوتا ہے۔

قرآن حکیم کا ارشاد ہے :۔ لقد خلقنا الانسان فی احسن تقویم ۔ ہم نے انسان کو بہتر صورت پر پیدا کیا ہے" رسول پاک صلی اللہ علیہ وسلم کے الفاظ میں "کل مولود یولد علی الفطرۃ" ہر نومولود فطرۃ صحیحہ پر پیدا ہوتا ہے" بلا شبہ گناہ کی رغبت اس میں موجود ہوتی ہے اور یہاں ایسے اتفاقی حالات بھی ہوتے ہیں جو اس کو غلط راستے پر لے جاتے ہیں ۔ لیکن چونکہ گناہ کا جذبہ انسان کے دل میں موجود ہوتا ہے ہم اس سے یہ نتیجہ نہیں نکال سکتے کہ انسان پیدائشی طور پر گنہگار ہے ۔ یہ تو اس قسم کا طریق استدلال ہوا کہ کہا جائے کہ چونکہ انسان بیمار ہونے کی اہلیت رکھتا ہے اور بیمار ہوتا ہے ۔ اس لئے انسانی جسم کی فطرت بیماری ہے جس طرح انسان جسمانی صحت کے برقرار رکھنے کے قوانین جانتے اور ضروری احتیاط کرنے پر مستقل طور پر صحت مند اور تندرست رہ سکتا ہے ۔ اسی طرح انسان خدا کا علم اور اپنی روح کو پاک رکھنے سے مستقل طور پر نیک اور متقی بن سکتا ہے ۔ بیماری کی طرح گناہ بھی غفلت کا نتیجہ ہوتا ہے ۔ اس کے علاوہ جس طرح جسمانی دنیا میں بیماری سے نجات حاصل کرنے کے چند ذرائع ہیں خواہ یہ بیماری غفلت کا نتیجہ ہو یا کسی اور چیز کا یہ ذرائع بیرونی بھی ہیں اور اندرونی بھی اور خود قدرت نے ان کو مہیا کر رکھا ہے ۔ ان کے وسیلہ سے انسان ان مصائب سے چھٹکارا پاسکتا ہے جو بیماری کا نتیجہ ہوتے ہیں ۔ ٹھیک اسی طرح حتیٰ کہ اگر انسان گناہ کا شکار ہو جائے ، یہاں چند ایسے روحانی ذرائع بھی ہیں جو انسان کی روح کو اصل حالت پر لے آتے ہیں ۔ اسلام نے اس سلسلہ میں وہی طریقے اختیار کئے ہیں جنھیں میں اوپر بیان کر چکا ہوں اور ان سے مقصود یہ ہے کہ انسان اپنی روحانی صحت یا زندگی کا خیال اسی دنیا اور اس موجودہ زندگی میں کرے ۔

اسلام آواگون کے امکان کو تسلیم نہیں کرتا ۔ اس کے بجائے اسلام کا نظریہ ہے کہ انسان کا روحانی سفر اس درجہ طویل ہوگا کہ وہ اس دنیا میں ایک بار بھی لوٹنے کی فرصت نہیں پائے گا ۔ اس مضمون سے متعلق اس استدلال کے علاوہ اور بھی بہت سے قدرتی شواہد موجود ہیں اور کوئی زندگی بھی اپنی وسعت و کشادگی کی صورت میں کسی درجہ کو دوبارا اختیار نہیں کرتی ۔ البتہ اس چیز کا وجود ضرور ہے کہ انسان کی ترقی عارضی طور پر روک دی جائے اور اس توقف کے زمانہ میں وہ اپنی کمزوریوں کی اصلاح کر سکے ۔ اور اسلام کا دوزخ کی زندگی کا نظریہ بھی اسی طبیعت جسمانی کے منظر سے ملتی جلتی ہے ۔ اس کی مثال یوں سمجھئے کہ اگر ایک شخص قوانین صحت کی خلاف ورزی کرتا ہوا پایا جائے تو اسے دوبارہ بچپن کی زندگی کی طرف نہیں لوٹا دیا جاتا ۔ وہ بہت شدید قسم کا بیمار ہو سکتا ہے ۔ وہ بیماری کے باعث بچہ سا مجبور محض بن سکتا

ہے مگر وہ حقیقت میں سچ نہیں بن جاتا۔ وہ ایک مدت کے لئے آگے بڑھنے سے رک جاتا ہے اور ضروری تکلیف اٹھا لینے کے بعد پھر اپنے قوٰی کو مضبوط کر لیتا ہے۔ اور اسی نقطہ سے زندگی کا سفر پھر شروع کر دیتا ہے۔ جہاں سے انقطاع واقع ہوا تھا۔

اس موضوع سے ملتا جلتا بُرائی اور مصیبت کا مسئلہ ہے۔ یورپ کے بعض نئے مذہبی گروہوں کی طرح اسلام اس چیز کا قائل نہیں کہ بُرائی موجود نہیں ہے۔ البتہ اس کا خیال ہے کہ انسان کے لئے موجب تکلیف ہونے کے اعتبار سے دُنیا میں کوئی چیز بھی پیدائشی بُری نہیں ہے۔ انسانی زندگی جس نظام کی تابع ہے۔ اگر انسان اس کے تمام قوانین کا علم حاصل کر لے تو اس صورت میں اس دُنیا میں بُرائی کی قسم کی کوئی چیز موجود نہ رہے طبی نقطہ نگاہ سے اگر مہلک زہر صحیح اصول پر استعمال کیا جائے تو یہ صحت کے لئے حیرت انگیز طریق پر مفید ثابت ہوتا ہے۔ دوسری طرف مناسب احتیاط نہ کرنے پر بہت زیادہ پاکیزہ اور عام طور پر مفید چیز بہت بڑی خطرناک ثابت ہوتی ہے۔ جو کیفیت طبی اصولوں کی ہے، یہی اخلاقی نظام کی ہے۔ انسان کا کوئی جذبہ اور آرزو اپنے طور پر بُری نہیں ہے بلکہ شاید وہی جذبات اور خواہشات جنھیں عام طور پر بُرا سمجھا جاتا ہے انسان کی روحانی زندگی کے لئے بہت کارآمد اور مفید ثابت ہوتی ہیں۔ دو اہم مثالیں ملاحظہ ہوں۔ یہی جسے طمع کہا جاتا ہے یہ حقیقت میں اکتساب و تحصیل کے لئے فطرت انسانی کی بنیادی خواہش ہے۔ یہ تو اس احساس کی منقلب اور پست درجہ کی صورت ہے جبکہ وہ طمع بن جاتا ہے۔ اگر اس کی مناسب احتیاط اور اصلاح کی جائے تو یہ انسان کی ترقی پذیر زندگی کا اصل اصول ہے۔ اس طرح خواہش جنسی جو بہت دنوں تک احمق مذہبی رہنماؤں کے نزدیک ناقابل التفات گناہ بنی رہی اب اس دور میں ہمارے تمدن اور تہذیب کا اصل اصول ثابت ہوئی ہے۔ یہی کیفیت انسان کی دوسری خواہشات کی ہے۔ یہ ان کا غلط استعمال ہے کہ جو انہیں کریہہ المنظر اور بُرائی کا ذریعہ بنا دیتا ہے۔ اگر انہیں صحیح طور پر استعمال کیا جائے تو یہی انسان کی ہر بھلائی کا واحد سبب ہیں مذہب کا سب سے بڑا کام یہ ہے کہ وہ انسان میں یہ صلاحیت پیدا کر دے کہ وہ اپنی خواہشات و جذبات سے زیادہ سے زیادہ فائدہ حاصل کر سکے۔

تکلیف اور دکھ کے بارے میں بھی اسلام کا اسی قسم کا جرأت بخش رویہ ہے۔ خواہ بُزدل کو انسانی مصیبت کس درجہ پریشان کن اور خطرناک کیوں نہ معلوم ہو لیکن اسلام جانتا ہے کہ اس وجہ سے رکاوٹ محض سطحی حیثیت رکھتی ہے لیکن حقیقت میں یہ انسان کی ترقی پذیر زندگی میں ایک بہت بڑی محرک ہوتی ہے۔

جسمانی اعتبار سے مثال کے طور پر یہ تکالیف اور مصائب کی موجودگی اور ان پر غلبہ پانے کی کوشش ہی تو تہذیب و تمدن کا نام پاتی ہے۔ اخلاقی اعتبار سے بھی آپ کسی انسانی خواہش اور عمل کا اس وقت تک تصور نہیں کر سکتے جب تک کہ مصائب اور تکالیف کا تصور نہ کرلیں اور روحانی نقطۂ نگاہ سے انسان اس وقت تک کامل نہیں ہوتا جب تک مصیبت اور تکلیف برداشت نہ کرلے۔ روح صرف تکلیف اٹھانے سے ہی ہنر مند اور دانا بنتی ہے۔ اس سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ ضروری نہیں کہ تکلیف اور دکھ، برائی کو اللہ کی لعنت ہی سمجھی جائے۔ اور میں تو یہ کہوں گا کہ یہ کبھی برائی نہیں ہوتی۔ حتی کہ جب یہ کسی گنہگار پر اس کے اعمال و افعال کی پاداش میں نازل ہو تو اس صورت میں بھی یہ مبارک ہے کہ اس سے عبرت اور موعظت حاصل ہوتی ہے۔ اور جب اس طرح مصیبت اور تکلیف کا مقصد اصلاح، صفائی اور عبرت و موعظت ہو۔ اس لئے اسلام اسے اللہ کی رحمت منفیہ قرار دینے اور اسے اللہ کی لعنت تسلیم کرنے میں حق بجانب ہے اور اسے رحیم و کریم اور عادل اللہ کے عدل و رحم کے منافی نہیں سمجھتا۔ موروثی تکالیف کے متعلق بھی یہ تسلیم کیا جا چکا ہے کہ دوسرے پیدائشی امراض کی طرح رفع کی جا سکتی ہیں۔ صرف وقت اور توجہ درکار ہے۔

ہم عدم مساوات کے مسئلہ کو بھی آسانی کے ساتھ حل کر سکتے ہیں۔ ایک دفعہ یہ تسلیم کر لیجئے کہ عدم حصول مواقعہ کے وقت دنیا کے بعض آدمی قابو اور غلبہ پا چکے ہیں تو آپ کو اس مسئلہ کی عدم صداقت بھی بلا کسی تردد کے معلوم ہو جائے گی۔ اور آپ کا دل خود اس بات کی شہادت دے گا کہ بڑے آدمیوں کی بڑائی کی اصل ذمہ داران کی تکلیف سے پُر ابتدائی زندگی تھی۔ اس سے یہ مراد نہیں کہ مبتدیوں کے راستہ میں کوئی غیر مناسب تکالیف رکاوٹ نہیں بنیں اور نہ ہی اس کے یہ معنے ہیں کہ گناہوں پر قائم رہا جائے یا ان میں اضافہ کر دیا جائے۔ اسلام کا نظریہ یہ نہیں ہے۔ اسلام بُرے خیالات و رجحانات کی موجودگی کو تسلیم کرتا ہے مگر ان کی مزاحمت کو بھی ضروری سمجھتا ہے۔ اور اگر ان تکالیف و مصائب کے نزول پر کوئی شخص یہ سمجھے کہ یہ اس کے کسی سابقہ گناہ کی سزا ہے اور اس کا کفارہ ہے تو اس صورت میں وہ ان کے ازالہ کی کوشش کے ناقابل ہو جائے گا۔ کہ انسانی نفسیات کچھ اسی قسم کی ہے۔

---

# عظیم الشان اتحاد

(مسٹر اے - کریم)

وہ عظیم الشان اتحاد جو عید کے موقعہ پر مشاہدہ میں آتا ہے تاریخ عالم اس کی نظیر نہیں پیش کر سکتی۔ انسان قیام اتحاد کے لئے انتہائی کوششیں کرتا ہے لیکن اس کی تمام کوششیں عارضی اور ناپائدار ثابت ہوتی ہیں۔ انسانی کوششیں ناپائداری میں موسم سرما کے شبنم کے قطروں کی مانند ہیں، جہاں دھوپ نکلی اور غائب۔ جو اتحاد انسانی کوششوں سے قائم ہوتا ہے، اس سے قلبی تاثرات یا سود مند نتائج نہیں پیدا ہوتے اور نہ زندگی کے عوارض و جانکاہ مصائب کے احساس کا صحیح مادہ پیدا ہوتا ہے۔ اس کے برعکس "عظیم الشان اتحاد" جو انسان کا پیدا کردہ نہیں ہر لحاظ سے مکمل اور اکمل ہے۔ اس کی یاد دل کے آئینہ پر ایک گہرا نقش چھوڑ جاتی ہے۔ اور اس کی تصویر ایک لمحہ کے لئے بھی آنکھ سے اوجھل نہیں ہوتی۔ اے انسانو! تباہی کے گرداب سے بچو۔ اور یقین جانو کہ "یہ عظیم الشان اتحاد" ایک مشعل ہدایت ہے جو ہمیں ابدی ظلمت سے نکالکر سرمدی رشد و ہدایت کی جانب لے جا رہی ہے۔ اور وہ رشد و ہدایت کا نور کیا ہی یہ وہی روشنی ہے جسکے متعلق قرآن کریم کا ارشاد ہے سیماھم فی وجوھھم من اثر السجود۔

## عید کی شان

عظیم الشان اتحاد کا سالانہ اجلاس جو عید کے دن منعقد ہوتا ہے دو اہم خصوصیات کا حامل ہے یعنی حسن و صداقت۔

حسن کا اظہار، دل، دماغ، اور جسم سے ہوتا ہے۔ ایک انگریز شاعر نے حسن کو دائمی مسرت کا باعث قرار دیا ہے۔ لیکن میرے خیال میں بہترین حسن و جمال کا منظر عیدگاہ ہے۔ جہاں بے شمار فرزندان توحید زرق برق لباسوں میں ملبوس ایک واحد حقیقی کے آگے سربسجود ہوتے ہیں۔ دنیائے اسلام کی ہر عیدگاہ کا منظر ہزار دلفریبیاں اور گرویدگیاں رکھتا ہے۔ یوم عید وہ دن ہے کہ جو امیر و غریب، خادم و مخدوم آقا و غلام، بیمار و تندرست، شاب و شیب، متین و غیر متین، ابیض و اسود کو ایک ہی صف میں لے آتا ہے اور تمام نسلی اور لونی امتیازات یکسر دور کر دیئے جاتے ہیں۔ ہمدردی و اخوت کا مظاہرہ اس سے

بہتر اور کیا ہو سکتا ہے۔ نفرت، رشک و حسد ایسے رکیک جذبات نہیں پیدا ہونے پاتے۔ نماز سے فراغت کے بعد ہر شخص بلا امتیاز مراتب ایک دوسرے سے بغلگیر ہو کر محبت و اخلاص کا زندہ ثبوت پیش کرتا ہے پھر فطرانہ عید کی تقسیم صحیح معنے میں اخوت کی آئینہ دار ہے۔ کیونکہ اس طریق عمل سے غربا و مساکین بھی اس دن فکرات سے آزاد ہو کر امراء کے پہلو بہ پہلو اس شادمانی کی تقریب میں شریک ہوتے رہیں۔ یہی نہیں بلکہ عید سے فراغت کے بعد دعوت احباب کا سلسلہ شروع ہوتا ہے اور ان دعوتوں میں ایک ہی دسترخوان پر بیٹھکر طعام تناول کیا جاتا ہے۔ عید کے دن کچھ قدرتی طور پر مسرت بیدا ہوتی ہے اور ہر چیز میں ایک خاص شان رعنائی نظر آتی ہے۔ دھوپ، پرندوں کے چہچہے، نسیم سحر کے جھونکے مژدۂ جاں بخش سناتے معلوم ہوتے ہیں۔ پھول کی کلیوں کو کھلتا دیکھ کر دل کے کنول بھی کھل جاتے ہیں۔ آسمان کی نیلی چھت سے بھانت بھانت کے رنگ ظاہر ہوتے ہیں۔ فضائے آسمانی میں کچھ ایسا دلکش تغیر رونما ہو جاتا ہے۔ کہ ہر چیز ایک نئے سانچہ میں ڈھلی نظر آتی ہے۔ ہر سمت شادمانی ہی شادمانی کا نقشہ سامنے آتا ہے۔

ایک خصوصیت یعنی "حسن" کا مذکور تو سطور بالا میں آچکا۔ اب رہی "صداقت" اس کا ثبوت قبرستان میں امراء اور غربا کی قبور کی وسعت اور ہیئت کذائی ہے۔ ایک ہی قانون قدرت کے ماتحت یہ خفتگان گور غریباں عدم کی نیند سو رہے ہیں۔ اور کوئی امتیازی خصوصیت نظر نہیں آتی۔ جو قانون حیات میں تھا وہی بعد از ممات ہے۔ ذرہ بھر فرق نہیں ہوا۔

## اللہ احکم الحاکمین

جب ہم غور کرتے ہیں کہ اس نظام عالم میں اتحاد کا قیام اس رب العالمین کی حکمت کاملہ کا شرمندۂ احسان ہے۔ تو ہماری جبین نیاز اس کی بارگاہ احدیت مآب کے آستانہ پر سجدہ ریز ہوتی ہے اور اس کی تحمید و تسبیح میں ہمارے لب متحرک ہوتے ہیں۔ الحمد للہ رب العالمین کا کامل تصور ہمارے ذہن میں آجاتا ہے۔ کائنات عالم میں ہمیں کیا نظر آتا ہے، یہی کہ دنیا کا کارخانہ غیر مربوط ہے اور اس میں کوئی نظام، ترتیب، سلیقہ نہیں۔ نیرنگی زمانہ کے اتار چڑھاؤ نے اس میں بے شمار تغیرات پیدا کر دئیے ہیں لیکن ان تمام بے ربطگیوں، بے قاعدگیوں اور بدعنوانیوں کے باوجود وہ ذات احد اپنے بندوں کو صراط مستقیم کی جانب رہنموں ہے۔ نہایت امن سکون اور سرعت سے ان کے اندر ایک عظیم الشان اتحاد کی روح لہر کی طرح دوڑ جاتی ہے جو پرخلوص اور متدین مسلمان ہیں وہ اس سرمدی نعمت کو نہایت پختگی

سے حرزِ جان کئے ہوئے ہیں ۔ اور امن و امان کی زندگی بسر کر رہے ہیں ۔

انسان فطرۃً مذہبی واقع ہوا ہے ۔ وہ ہر معاملہ میں خداوند تعالےٰ کے فضل و کرم کا جویا ہوتا ہے دیگر مذاہب کی طرح اسلام نے یہ تعلیم نہیں دی کہ خدا کا غضب کسی زندہ انسان کی بھینٹ چڑھانے سے فرو ہوگا ۔ اسلام کا خدا خالق ہے ، رب العالمین ہے ۔ اس کی صفت رحمانیت ہماری تمام ضروریات کی کفالت کرتی ہے ۔ وہ ہمارے اعمالِ حسنہ کا سوگنا اجر دیتا ہے ۔ اس کو کسی واسطی کی ضرورت نہیں ۔ وہ اپنے بندوں کو ادعونی استجب لکم کا امید افزا پیغام سناتا ہے ۔ بلا سزا دیئے گنہگار کے گناہوں کو بھی معاف کر سکتا ہے وہ غفور الرحیم ہے ۔ اگر خلوص نیت سے دعا کی جائے تو وہ فوراً قبول کر لیتا ہے ۔ شیطان کی شیطنت اور طاغوتی وساوس سے بچنے کے لئے آیت ذیل میں انتباہ ہے ۔ یا ایھا الناس کلوا مما فی الارض حلالاً طیباً ولا تتبعوا خطوات الشیطان ۔ انہ لکم عدو مبین ط (ترجمہ) اے لوگو اس سے جو زمین میں ہے ۔ حلال اور پاکیزہ کھاؤ ۔ اور شیطان کے قدموں کے پیچھے نہ چلو ۔ بے شک وہ تمہارا کھلا دشمن ہے ۔ (البقرہ آیت ۱۶۸)

ہندوستان کے آٹھ کروڑ مسلمانوں کو سیاسی ، اقتصادی اور معاشرتی مسائل سے خائف نہیں ہونا چاہئے مسلمان ایک "عظیم الشان اتحاد" کے ارکین خصوصی ہیں ۔ ان میں اخوت ، اخلاص اور قربانی کا مادہ موجود ہے ۔ جوشِ ایمانی کے ماتحت مسلمان تمام عالم کے مقابلہ میں سینہ سپر ہو سکتا ہے ۔ اللہ تعالےٰ ان کو ہر میدان میں فتح و نصرت عطا کرے گا ۔ اور معاندین اسلام رشک و حسد کی آگ میں بھنینگے ۔ یہ ان لوگوں کے لئے ایک سبق ہے جو آج اپنی علمی نا اہلیت کے باوجود اپنے جداگانہ پیغامات اتحاد کا اعلان کر رہے ہیں اور دل میں مسلمانانِ ہند کو غلامی کی قید سے آزاد کرانے کا خواہش مند ہے ۔ افسوس کا مقام ہے کہ مسلمان اسلامی تعلیم کو بھول گئے ۔ اسلام کی تعلیم کا اصل اصول امتیازات کا دور کرنا ہے ۔ فرق کا مٹانا اور امن کا قیام ہے ۔ اخوت اسلامی تمام مسلمانوں کو ایک لڑی میں پرونا چاہتی ہے ۔ اقبال نے کیا خوب اس خیال کو نظم کیا ہے

پیشِ قرآں بندہ و مولےٰ یکیست

بوریا و مسند و دیبا یکیست

قرآن کے نزدیک آقا و غلام برابر درجہ رکھتے ہیں ۔ چٹائی اور ریشمی گدا ۔ ایک مسلمان کی نگاہ میں فرق نہیں رکھتے ۔

# معتزلین حکمائے اسلام

## اصولِ عدل و توحید

## قرآن کریم اور فلسفہ میں تطابق

(از مسٹر شمس الہدیٰ)

لفظ اعتزال کے لغوی معنے علیحدگی ہیں۔ عرف عام میں یہ لفظ اس فرقہ کے لئے مخصوص ہے جس نے اسلام کے روایتی اصولوں سے تعرض کیا۔ یہ فرقہ اطمینان قلب حاصل کرنا چاہتا تھا۔ اس لئے منقولات میں اس کا اعتقاد متزلزل ہو گیا۔ اس نے یہ کوشش کی کہ اسلام کے تمام اصولوں کو عقل و درایت کی کسوٹی پر پرکھے۔

اس تحریک پر ہلکی سی روشنی ڈالی جاتی ہے۔ اور سطور ذیل میں یہ بتلایا جاتا ہے کہ یہ فرقہ کس طرح وجود میں آیا۔

فرقہ جبریہ ایک عرصہ کے بعد ناپید ہو گیا۔ اور اس کے بجائے جبریوں نے اپنا نام صفاتی رکھ لیا صفاتی یہ مانتے تھے کہ خدا کی ذات میں بعض صفات ہیں یعنی علم طاقت۔ زندگی۔ ارادہ۔ سماعت بصارت کلام۔ جلال۔ خدا کی دائمی صفات ہیں۔ صفاتی عقیدۂ تقدیر کے بھی قائل تھے۔

جب واصل بن عطا جو خواجہ حسن بصریؒ کا ایک شاگرد تھا کسی مسئلہ پر اختلاف کی وجہ سے ان سے علیحدہ ہو گیا تو خواجہ حسن بصریؒ نے لفظ معتزلی سے اس کو یاد کیا اور اسی وقت سے یہ فرقہ، فرقہ معتزلہ کہلانے لگا۔

لہذا معلوم ہوا کہ فرقہ معتزلہ نے صفاتیوں کے خلاف صدائے احتجاج بلند کی۔ اس ضمن میں یاد رہے صفاتی صرف اسی صورت میں عقیدۂ تقدیر پر قائم رہ سکتے تھے کہ وہ بعض صفات الٰہیہ کو اس کی ذات سے علیحدہ مانیں۔ جو کچھ اللہ تعالےٰ کرتا ہے وہ عدل ہے۔ عقل نیک و بد میں خط فاصل قائم نہیں کر سکتی فرقہ معتزلہ نے استعمال عقل کی ضرورت کو اپنا نصب العین قرار دیا اور اعلان کیا کہ دماغ آزاد ہے

اس پر قیود عائد نہیں کی جاسکتیں - یقیناً یہ فطری تقاضا ہے کہ ایک حکیمانہ دماغ فوراً جبر و اختیار میں تناقض معلوم کرتا ہے - معتزلین نے تخیل عدل و انصاف کی بنا عقلی اصول پر رکھی -

انہوں نے ان تمام اصولوں کی تردید کی جو توحید الٰہی کے تخیل سے مختلف تھے - خداوند تعالےٰ کے عدل و انصاف کو معقولاتی رنگ میں پیش کرتے ہوئے انہوں نے انسان کو مدبر بالارادہ قرار دیا اور اپنا لقب اہل التوحید والعدل رکھا - توحید سے یہاں مراد وجود باری تعالےٰ اور عدل سے یہ نظریہ مراد ہے کہ خدا نے جبر و قدر کی قیود بالاوسط عائد کی ہیں - نہ کم نہ زیادہ -

بالفاظ دیگر یہ کہہ سکتے ہیں کہ معتزلین دو خاص اصولوں پر کاربند تھے - وحدت اور عدل - یہ دونوں اصول کافی طور پر ان کے مقصد زندگی پر روشنی ڈالتے ہیں - معتزلین نے قدریوں کے اس عقیدہ کو لیا کہ انسان اپنے فعل پر مختار ہے - اس مسلک پر قائم رہتے ہوئے لازم تھا کہ وہ خدا کی تمام صفات کو سمجھیں اور ان پر تنقید کریں - تاکہ یہ ثابت کیا جاسکے کہ انسان کو افعال پر قدرت حاصل ہے اگر یہ نہ ثابت کیا جائے تو عدل خداوندی پر حملہ ہوتا ہے - خدا رحمن و رحیم ہے لیکن وہ گنہگاروں سے ضرور باز پرس کرے گا - علاوہ بریں اعمال کی جزا و سزا عین عقل کے مطابق ہے - لیکن جزا و سزا مقدر نہیں ورنہ خدا پر الزام آئے گا - یہاں تک ہم نے "عدل" پر مختصر بحث کی ہے

## توحید

عقیدہ توحید سے خدا کی ذات کو صفات سے متمیز کیا جاتا ہے - واصل بن عطا کا اعلان ہے کہ جو خدا کی ذات سے کسی دائمی صفت کو منسوب کرتا ہے وہ دو خداؤں کا ثبوت دیتا ہے - اس کے معنے یہ ہیں کہ صفات جداگانہ خداؤں کا وجود ثابت کرتی ہیں - چنانچہ معتزلین نے ثابت کیا کہ فرقہ صفاتیہ جو خدا کی صفات کو اس کی ذات سے علیحدہ مانتا ہے شرک کا ثبوت دیتا ہے - در اصل صفات خدا کی ذات سے علیحدہ نہیں بلکہ اس کی ذات کے مختلف خواص ہیں - خدا اپنی ذات کے اعتبار سے علام الغیوب ہے - صفت کے اعتبار سے نہیں -

اس خیال کے ماتحت، اس فرقہ نے قرآن کریم کو مخلوق مانا اور سختی سے توحید وجودی کے عقیدہ پر کاربند ہو گئے - قرآن کریم کا قدیم تخیل مسیحی عقیدۂ کلام سے مشابہ و مماثل تھا - اب اگر ذات خدا ازلی اور قدیم ہو تو قدیم نظریہ منطقی بنا پر نہیں قائم رہ سکتا - کیونکہ اس طرح دو قدیم الذات وجود تسلیم کرنے پڑیں گے

اور خدا قادر نہیں ثابت ہوگا۔ معتزلین قدما کو اس طرح شکست دیا کرتے تھے۔

یہاں یہ بحث خالی از دلچسپی نہ ہوگی کہ کس طرح معتزلین مسئلہ تخلیق کو حل کرتے ہیں۔ قرآن کریم میں تخلیق عالم بالزمان مذکور رہے۔ قدیم فرقہ کا عقیدہ ہے کہ عالم خدا کی منشا کا اظہار ہے۔ اگر وجود کائنات کو منشائے ایزدی پر مبنی مان لیا جائے تو ظاہر ہے کہ مخلوقات جنین بنی نوع انسان بھی شامل ہیں مقدر ہیں۔ بظاہر معتزلین تخلیق عالم کو اپنے عقیدہ کی روشنی میں ثابت کرنا چاہتے تھے۔ فلسفہ ارسطو کی ان کی نگاہ میں کافی قدر و منزلت تھی۔ ارسطو نے ثابت کیا تھا کہ عالم ابد سے ہے اور ابد تک رہے گا۔ معتزلین نے ان دو متضاد نظریوں کے متعلق فیصلہ دیا کہ قرآن کریم اور فلسفہ میں ہم آہنگی ہے۔ چنانچہ انہوں نے ان مشکلات کا ازالہ کرنا شروع کیا۔ جو ثبوت میں حائل ہو سکتی تھیں۔ کہا گیا کہ پیدائش سے پہلے دنیا میں سکوت قائم تھا۔ زمان و وقت کے ظہور میں آنے سے دنیا پیدا ہوئی۔ جب دنیا ابتدائی حالت سکون میں متبدل ہو جائے گی تو اس کا خاتمہ ہو جائے گا۔ اس طرح معتزلین نے قرآن کریم اور فلسفہ یونان کے نظریات کو باہمدگر موافق پایا۔

## خدا کا مبارک تصور (سمعیات)

اب ہم بہشت کے تصور سے جس پر کافی ردوکد کیا گیا ہے۔ بحث کرتے ہیں۔ قدیم نظریہ کی رو سے خدا محدود المکان ثابت ہوتا تھا۔ لہذا معتزلین نے اس عقیدہ سے بھی تعرض کیا۔ سوال پیدا ہوا کہ کیا خدا نظر آ سکتا ہے؟ صفات الٰہیہ کا اسلامی نظریہ مشبہین کے نظریہ تشبیہ کے قطعاً منافی تھا۔ چنانچہ انہوں نے قرار دیا کہ مظاہر صفات استعارہ کا رنگ رکھتے ہیں۔ ان کو واقعی صورت میں نہیں پیش کیا جا سکتا۔

معتزلین کا یہ عقیدہ تھا کہ قرآن کریم اور فلسفہ دونوں مبنی علی الصداقت ہیں۔ لیکن صداقت ایک ہی ہو سکتی ہے۔ اس لئے قرآن اور فلسفہ میں ہم آہنگی ہونی چاہیئے۔ لیکن اس عقیدہ کی رو میں وہ ایسے بہہ گئے کہ انہیں ہوش ہی نہ رہا۔ انہوں نے نظریات کو حقیقی اور انتہائی رنگ میں پیش کئے تھے۔ لیکن نتائج میں مجاز اور بہ اوسط سے ان میں تطابق پیدا ہو گیا۔ نتائج کیوں خلاف برآمد ہوتے اس کے بیان کی اس مختصر مضمون میں گنجائش نہیں۔ ہمیں یہ یاد رکھنا چاہیئے کہ انہوں نے اصول اسلام کو معقول رنگ میں پیش کرنا چاہا تھا۔

# عورت ترقی و عروج کی راہ پر

(محترمہ مس عفت النساء کرمانی صاحبہ)

کچھ دن ہوئے مجھ سے ایک دوست نے فرمائش کی تھی کہ مشرق کی عورتوں نے جو انقلابی کوشش کی ہے اور خاص طور پر مسلمان عورتوں نے اسلام کی روشنی اور یورپ کے خیالات سے متاثر ہو کر جو ترقی کی ہے اس پر میں اظہار خیال کروں۔ مسلمانوں میں اس سلسلہ میں اس درجہ شدید اختلافات ہیں کہ خواہ آپ کچھ بھی کیوں نہ لکھیں اس سے ایک نہ ایک کے جذبات ضرور مجروح ہوں گے۔ بہر صورت میں کوشش کرونگی کہ ایک میانہ راہ اختیار کروں۔ اور اعتدال کی حد کے اندر ہی رہوں۔

اس حقیقت سے انکار نہیں ہو سکتا کہ مذاہب اور تمدن عالم میں اسلام ہی وہ پہلا مذہب ہے جس نے عورت کی صحیح حیثیت پہچانی اور اسے زندگی کے ہر شعبہ میں مردوں کے مساوی، معاشرتی، اقتصادی اور سیاسی حقوق عطا فرمائے۔ یورپ کی عورت جن حقوق کو آج حاصل کرنے کی کوشش کر رہی ہے وہ اسلامی قلمرو میں صدیوں پہلے مسلمان عورت کو حاصل تھے۔ جوں جوں وقت گزرتا گیا، ان کے قدموں تلے سے زمین نکلتی گئی۔ اور ان کو ان کے مخصوص مقام سے ہٹانے کے لئے قوانین و رسوم رائج کئے گئے۔ چند صدیوں میں ان سے ان کے وہ حقوق اور مراعات آہستہ آہستہ چھین لی گئیں جو انہیں تہذیب و تمدن کے ابتدائی دور میں حاصل تھیں۔ عورتوں نے ان تمام بے انصافیوں اور غیر مساویانہ سلوک کو بڑے صبر سے برداشت کیا اور ان کی زندگی عمر بھر کی بے اطمینانی اور بے عزتی کا گہوارہ بن گئی۔ آخر کار پچھلی صدی میں تمام دنیا کی عورتوں میں ایک بار پھر بیداری کی ایک لہر دوڑ گئی۔ اس مرتبہ مغرب نے رہنمائی کی۔ مغربی عورتوں کا کام مقابلتہً آسان تھا۔ انہیں شدید قسم کے پردہ یا خلوت نشینی سے مقابلہ نہیں کرنا پڑا۔ اور نہ ہی انہیں کثرت ازدواج کے خلاف احتجاج کرنے کی ضرورت پیش آئی۔ مگر اس کے مقابلہ میں مشرقی عورت کے راستہ میں یہ بہت بڑی رکاوٹیں تھیں۔ ان کا مطالبہ صرف یہ تھا کہ سماج انہیں مردوں کے مساوی حقوق دیدے اور ان کا معیار زندگی مردوں سے کسی طرح پست نہ ہو۔ بجائے مقابلہ اور مخالفت کے انہیں آہستہ آہستہ کامیابی حاصل ہوتی گئی۔ اور جنگ عظیم نے تو مغربی ممالک کے اس مسئلہ

کا آخری اور قطعی فیصلہ کر دیا۔

جنگ کے دوران میں جب مرد اپنے گھروں سے دور میدان جنگ میں مصروف تھے تو مغربی عورتیں اپنی ذمہ داری کے ساتھ گھر کی ان ضروریات کا اہتمام کر رہی تھیں جو اب ان کی توجہ کی محتاج تھیں وہ گھروں سے باہر نکل آئیں۔ انہوں نے عام نظم و نسق میں مدد دی۔ ہسپتالوں اور کارخانوں میں کام کیا۔ انہوں نے اسلحہ ساز کارخانوں میں بیٹھ کر میدان جنگ میں لڑنے والے سپاہیوں کے لئے اسلحہ تیار کئے۔ یہی وجہ ہے کہ جنگ عظیم نے مغربی سماج میں ایک زبردست انقلاب پیدا کر دیا۔ اور عورت کو بہت آگے کر دیا۔

مغرب کی طرح اسی صدی کے آغاز سے مشرقی عورت میں بھی ترقی کی تحریک بہت اہمیت حاصل کر چکی ہے۔ خواہ مختلف ممالک میں ترقی کی رفتار سست ہی کیوں نہ ہو مسلمان عورتوں کی بدلتی ہوئی زندگی مکمل انقلاب کا صرف ایک پہلو ہے۔ ان کے مطالبات کا اثر بہت قوی ہے۔ اور مختلف اقوام میں یہ جذبہ پیدا ہو گیا ہے کہ وہ قومی سربلندی کے لئے عورت کی تربیت کریں۔ یقیناً یہ رجحان مرد کی روزمرہ کی زندگی میں ایک زبردست انقلاب پیدا کر دے گا۔ اور ساتھ ہی ہمارے محبوب گھر بھی بہت بدل جائیں گے۔ ہمیں انقلابات سے خوف زدہ نہیں ہونا چاہئے۔ یہ تو زندگی کا قانون ہے اور عورت کی حیثیت میں بھی لازمی طور پر کارفرما ہوگا اور اس سلسلہ میں جو قدم اٹھائے جا چکے ہیں وہ اب پیچھے نہیں ہٹائے جا سکتے۔ اب تو صورت صرف یہ ہے کہ ایک بہتر اور طے شدہ مقصد حیات کی طرف ان کی رہنمائی کی جائے۔ ان کی مخالفت میں شدت اور ان کی مجبوریوں میں اضافہ کرنے سے اس مسئلہ کا تصفیہ نہیں ہوگا بلکہ عورتیں اپنے مطالبات پر اور زیادہ اڑ جائیں گی۔

عقلمندی کا تقاضا یہ ہے کہ انہیں پہلے عمدہ اور بہتر طریق پر تعلیم دے کر ان کی دماغی تربیت کی جائے اس کے بعد اسے اس کے مذہبی حقوق اور آزادی دے دیجئے۔ تاکہ وہ اندھا دھند مغرب کی تقلید نہ کر سکے اور آزادی کے نشہ میں مغربی عورتوں کی سی غلطیوں کا ارتکاب نہ کر پائیں۔ وہ اس سلسلہ میں جو قدم بھی اٹھائیں وہ اچھی طرح سمجھ کر اٹھائیں تاکہ غلطی کا امکان ہی جاتا رہے۔

کچھ حصوں میں یہ رجحان بھی موجود ہے کہ عورت کو اقتصادی اعتبارات سے مرد کی امداد سے آزاد کر دیا جائے اور وہ اپنی ضروریات زندگی خود پیدا کریں۔ جو عورتیں اس نقطہ خیال کی حامی ہیں ان کا عقیدہ ہے کہ عورتیں جب تک گھر کی چھوٹی چھوٹی مصیبتوں اور کاروبار سے آزاد نہ کی جائیں اس وقت وہ ترقی نہیں کر سکتیں۔ بلاشبہ عورتوں کی پردہ نشینی جہالت اور مردوں کی محتاجی انہیں کاہل، غیر پختہ مزاج اور بچوں

کو ضرورت کے موقعہ پر ضروریات زندگی کی فراہمی کے قابل بنانے کے نااہل بنا دیتی ہے۔ مگر یہ تمام خامیاں بہتر تعلیم و تربیت سے اور انہیں گھریلو صنعتیں سکھا کر دور کی جا سکتی ہیں۔ ان کے لئے زنانہ تعلیمی اداروں میں مفید جماعتیں کھولی جا سکتی ہیں۔ مگر گھروں سے باہر نکل آنے اور پیشہ وری کی زندگی اختیار کرنے سے مردوں اور عورتوں دونوں کے لئے آخر میں شدید نقصان پہنچے گا۔ اور اس کا نتیجہ سماج اور پھر پوری قوم کے لئے اتنا ہی برا ہوگا۔ جتنا کہ یورپ کے لئے ہوا ہے۔

مغرب کی عورتوں کا انجام مشرقی عورتوں کو صاف اور واضح الفاظ میں سبق دے رہا ہے کہ مشرق کی عورتوں کو مغرب کی غلطیوں سے بچنا چاہیئے۔ مشرقی عورت کے لئے سب سے بہتر مقام اس کا گھر ہے۔

اگر ہم دنیائے اسلام کی تمام عورتوں کی حالت پر ایک غائر نگاہ ڈالیں تو ہمیں معلوم ہوگا کہ ان میں سے کچھ تو بہت آگے ہیں اور کچھ پیچھے۔ بعض مقامات میں یہ تحریک ابھی اپنے آغاز میں ہے۔ البتہ بعض میں مثلاً ترکی اور ایران میں یہ بہت کافی کامیاب ہے۔ لڑکیوں کی تعلیم اور عورتوں کے معمولات میں اضافہ کرنے کی کوشش ان کی ترقی بخش تجاویز کا بہت اہم جزو ہیں۔

ایران کی وزارت تعلیم لڑکیوں کی تعلیم میں بہت زیادہ دلچسپی لے رہی ہے۔ یہاں کم از کم ایک ہزار زنانہ سکول ہیں۔ اور ان میں پچاسی ہزار لڑکیاں تعلیم پاتی ہیں۔ عراق اور بغداد کے باشندے بھی زنانہ تعلیم میں بہت زیادہ دلچسپی لے رہے ہیں۔ اور انہوں نے تعلیم کو زیادہ مفید بنانے کے لئے قرآن حکیم کی تعلیم بھی لازمی کر دی ہے۔ عراقی اور بغدادی باشندوں میں ہزار اگر تعلیم کے موافق ہیں تو بڑی مشکل سے ایک اس کا مخالف ملے گا۔ مصر کی عورتیں بھی خوش آئند مستقبل کی راہ دیکھ رہی ہیں۔ اور تعلیم اور اقتصادیات پر ان کی ترقی کی بنیاد رکھی گئی ہے۔

اتا ترک اعظم کے دور حکومت میں جدید ترکی نے سماج کے متعلق قدیم دقیانوسی نظریات کو خیرباد کہہ دیا ہے اور ایک ایسی سکیم تیار کی ہے جو وہاں کی عورتوں کو رفتار زمانہ کے ساتھ ساتھ بڑھاتی چلی جائے۔ تاکہ وہ ترقی یافتہ قوموں سے پیچھے نہ رہ جائیں۔

مس وڈ سال کے الفاظ میں :-

"کاروباری سکولوں، مخلوط تعلیم، ابتدائی سکولوں سے لے کر یونیورسٹی تک لڑکوں اور لڑکیوں میں مکمل یکسانیت، لڑکیوں کے لئے کاروباری جماعتوں کا قیام اور مردوں اور عورتوں کی تنخواہوں کی یکسانیت

یہ ہے ترکی کا ترقی یافتہ نظام تعلیم جس نے وہاں کی عورتوں کی ذہنی قوتوں کو بہت بڑھا دیا ہے"

عورت کی خاطر یہ عالمگیر دلچسپی اور ذہنی اور سماجی حیثیات اور قومی تعمیر کے سلسلہ میں اس کو بلند کرنے کی کوششیں بہت خوب ہیں۔ اور مذکورہ بالا ممالک اپنی کوششوں کی بنا پر قابل تعریف ہیں۔ مگر یورپ کی اندھا دھند تقلید کا رجحان خواہ وہ ترکی میں پایا جاتا ہو خواہ ہندوستان میں، حد سے زیادہ قابل نفرت ہے۔

یہاں یہ سوال پیدا ہوتا ہے کہ عورت کی تعلیم و تربیت کے لئے کس چیز کو بنیادی اصول قرار دیا جائے تاکہ وہ اپنے ملک اور قوم کی ترقی میں اپنے گھر کی زندگی سے نفرت کئے اور مغربی سوسائٹی کو اپنے ملک میں رائج کئے بغیر حصہ لے سکیں۔

اس سوال کے جواب کی تلاش کی کچھ زیادہ ضرورت نہیں۔ اسلامی تعلیمات اس سوال کا حل پیش کرتی ہیں۔ اسلام نے عورت کا معیار زندگی بلند کیا۔ اسلام نے اسے مکمل اختیارات اور حقوق عطا فرمائے جس کا نتیجہ یہ ہوا کہ بہت سی عورتیں حکیم، واعظ، ماہر مذہبیات، مصلح، شاعر، اور مصنف ہوئی ہیں۔ البتہ اس نے بعض سماجی گناہوں کے ارتکاب سے روکنے کے لئے، جس طرح مردوں پر پابندیاں عائد کی ہیں اسی طرح عورتوں پر بھی۔ اسلام نے عورتوں کو آزادانہ طور پر بازار میں گھومنے پھرنے سے روکا ہے۔ اس سلسلہ میں میں قرآن حکیم کی چند آیات درج کرنا ضروری سمجھتی ہوں۔

قل للمومنين يغضوا من ابصارهم و يحفظوا فروجهم ذالك ازكى لهم ان الله خبير بما يصنعون وقل للمومنات يغضضن من ابصارهن ويحفظن فروجهن ولا يبدين زينتهن الا ماظهر منها ليضربن بخمرهن على جيوبهن ولا يبدين زينتهن الا لبعولتهن او آباءهن او اباء بعولتهن او ابناءهن او ابناء بعولتهن او اخوانهن او بنى اخوانهن وبنى اخواتهن او نسائهن او ماملكت ايمانهن او التابعين غير اولى الاربة من الرجال او الطفل الذين لم يظهروا على عورات النساء۔

مومنوں سے کہہ دیجئے کہ وہ اپنی آنکھیں نیچی رکھیں اور اپنے فروج کی حفاظت کریں یہ ان کے لئے بہت بڑی پرہیزگاری کی چیز ہے۔ اللہ ہر اس چیز کو جانتا ہے جو وہ کرتے ہیں۔ اور مومن عورتوں سے فرما دیجئے کہ وہ اپنی آنکھوں کو نیچی رکھیں اور اپنی فروج کی حفاظت کریں اور اپنی زینت کی چیزیں اپنے شوہروں اور دوسرے قریبی رشتہ داروں کے سوا اور کسی پر ظاہر نہ کریں۔

پایۂ تکمیل کو پہنچا سکیں۔ ہم اس حقیقت کو محسوس کرتے ہیں کہ وہی تمام قوانین کا مرتب کرنے والا ہے اور فضل وکرم اس کا سب سے بڑا قانون ہے جو کائنات میں جاری ہے۔

جب ہم ان تمام حقائق کا احساس کرتے ہیں تو اس نتیجہ پر پہنچتے ہیں کہ اس کائنات کے نظام میں ہمارے وجود کا مقصد یہ ہے کہ ہم اپنی پوری جسمانی، دماغی اور روحانی طاقتوں کے ساتھ اس کی مشیت کے سامنے سرتسلیم خم کردیں اور اسی میں ہماری کامیابی مضمر ہے اور ہماری ہستی کے اعلیٰ مقصد کی تکمیل۔ ہم نہ تو خود اپنے خالق ہیں اور نہ اپنے انجام سے آگاہ ہیں۔ ہمارا انجام صرف اسی کو معلوم ہے۔ اس انجام کا علم ہمیں تدریجی طور پر حاصل ہو سکتا ہے۔ بشرطیکہ ہم عاجزی کے ساتھ اس کے سامنے سرتسلیم خم کریں۔ خالق کائنات کے سامنے اپنی ہستی کے مقصد کا علم حاصل کرنے کے لئے عاجزی کے ساتھ جھکنا ہی ہماری روحانی زندگی کا تمام سرمایہ ہے۔ اگر ہم اپنے آپ کو اس سے بے نیاز تصور کرنے لگیں تو یہ ہماری روحانی زندگی کے لئے موت کا پیغام ہوگا۔ تخلیق کا منشا ایسا ہے کہ کوئی شخص تاب مقاومت نہیں لاسکتا۔ قرآن مجید فرماتا ہے "ہر شے خدا کے سامنے طوعاً یا کرہاً سرتسلیم خم کرتی ہے" اور اگر ہم خوشدلی کے ساتھ اس کے سامنے سرجھکائیں تو یہ اصول ہماری روحانی زندگی کا موجب ہو سکتا ہے اور یہ اطاعت جس قدر زیادہ ہوتی جائے گی اسی قدر ہماری روحانیت میں اضافہ ہوتا جائے گا۔ اور ہمیں زیادہ طمانیت خاطر اور مسرت قلبی حاصل ہوتی جائے گی۔ سرتسلیم خم کرنے کی یہ کوشش ہماری مثبت انانیت کی جانب سے نہیں ہونی چاہئے۔ جسکے معنے یہ ہیں کہ وہ طاقت جس کی ہماری روح کو نقائص پر غالب آنے کے لئے ضرورت ہے۔ خود ہماری روح میں موجود ہے۔ بلکہ ہمیں یہ تسلیم کرنا چاہئے کہ ہماری روح بھی خدا کی پیدا کردہ ہے۔ اور اس لئے اطاعت کی توفیق بھی اسی کی درگاہ سے حاصل ہو سکتی ہے۔ پس خدا پر یہ کامل اعتماد ہی وہ طاقت ہے جو روحانی سفر میں ہر قدم پر ہماری اعانت کرے گی۔ اور ہم اس کی مشیت کا علم حاصل کر سکینگے۔ اور اس علم کی بدولت ہم بخوشی اس کے سامنے سرتسلیم خم کر سکینگے۔ منزل مقصود تک پہنچنے کا یہ سیدھا اور صحیح راستہ ہے۔ دو راستے اور بھی ہیں، ایک تو گستاخانہ طور پر مشیت ایزدی کی مصلحت کے متعلق سوال کرنا اور مقدرات سماوی کی اتباع سے انکار کرنا۔ اور دوسرا راستہ یہ ہے کہ اپنے آپ کو توفیق الٰہی سے بے نیاز سمجھنا۔ جسکے معنے یہ ہیں کہ منشائے الٰہی کو سمجھنے کے بجائے اپنے اور کائنات کے لئے خود ایک منشا اپنی طرف سے معین کرلیا جائے۔ اس خود سری کا مقصد دراصل انکار مشیت الٰہی

ہے۔ چونکہ یہ دونوں راستے غلط ہیں اس لئے مصائب اور آلام سے معمور ہیں۔ اور ان سے دوچار ہونا ناگزیر اور یقینی ہے۔ خدا ہمیں توفیق اور روشنی عطا فرمائے۔ تاکہ ہم ان دونوں خطرناک راستوں سے بچیں اور اس حقیقت کو اپنے دل میں نقش کرلیں کہ نہ صرف اس کائنات کا ایک مقصد ہے بلکہ وہ مقصد یہ ہے۔ کہ ہم اپنی ہستی کی اغراض کو پایۂ تکمیل تک پہنچائیں۔

جیسا کہ اس کے نام ہی سے ظاہر ہے اسلام اطاعت اور فرمانبرداری کا راستہ سکھاتا ہے اس راستہ پر چلنے کی توفیق بالقوت تو ہر شخص میں موجود ہے لیکن اخلاقی شعور کی پختگی کے بعد انسان میں دوسرے راستوں پر چلنے کی طرف شدید میلان پیدا ہوجاتا ہے۔ اکثر اوقات بغاوت کرنے کا جذبہ اطاعت کرنے کے جذبہ پر غالب آجاتا ہے۔ قرآنی تعلیمات کی رو سے انسان کا نفس اس دنیا میں مکمل یا مصفیٰ حالت میں نہیں آتا۔ بلکہ اعلیٰ دھاتوں کی طرح وہ ابتدائی خام حالت میں جسمانی عالم سے اخلاقی عالم کی طرف آتا ہے۔ اس میں ناقص اجزا بھی شامل ہوتے ہیں۔ چنانچہ قرآن مجید فرماتا ہے۔

" اور نفس اور اس کے مرتبہ کمال (پر غور کرو) کہ خدا نے اس کو فجور اور تقوے دونوں کا الہام عطا کیا ہے۔ پس جس نے اپنے نفس کا تزکیہ کیا وہ فلاح پاگیا اور جس نے اسے خراب کرلیا وہ ناکام ہوگا۔

(۹۱ - ۷ تا ۱۰)

## تزکیۂ باطن کا طریق

پس ہماری روحانی زندگی کے معنے یہ ہیں کہ ہم اپنے نفس امارہ کو مطیع بنانے کے لئے مسلسل کوشش کریں۔ تاکہ اس کے اندر سے سرکشی کا مادہ بالکل فنا ہوجائے۔ لیکن یہ طریق کار آسان نہیں ہے۔ دیگر کامیابیوں کی طرح اس معاملہ میں بھی سخت جدوجہد درکار ہے۔ اور جس طرح کوئی آسائش تکلیف اٹھائے بغیر حاصل نہیں ہوتی، یہ نعمت بھی کافی دشواریوں کے بعد نصیب ہوگی۔ ہمیں اپنی زندگی کے تمام مختلف پہلوؤں میں توازن قائم کرنا ہوگا۔ اور اس توازن کے لئے ہمیں اپنی تمام استعدادوں کو منضبط کرنا پڑے گا۔ اگرچہ یہ ایک مشکل کام ہے جیسا کہ خود قرآن مجید نے اعلان کیا ہے۔ لیکن اس مقصد کے لئے کوئی آسان طریق ہنوز دریافت نہیں ہوا ہے۔ اگرچہ راہ دشوار گزار ہے لیکن توفیق الٰہی جو ہر کوشش کرنے والے کے شامل حال ہوتی یقینی ہے اس دشوار راہ کو آسان بنا سکتی ہے۔ اور اس کی مدد سب سے پہلے تو الہامی ضابطہ اوامر و نواہی کی شکل میں نازل ہوتی ہے تاکہ ہم اپنی انفرادی اور اجتماعی زندگیوں کو اس کی منشاء کے

مطابق چلا سکیں۔ اس کے علاوہ، اللہ برگزیدہ انسانوں کو نمونہ بنا کر بھیجتا ہے تاکہ وہ اس باب میں ہماری رہنمائی کر سکیں۔ اللہ اپنا دستور العمل ان کی وساطت سے بندوں پر نازل فرماتا ہے اور ان کو اپنی پاک روح کی وساطت سے پاکیزہ خو بنا کر دُنیا میں بھیجتا ہے۔ تاکہ وہ ہمارے لئے نمونہ بن سکیں۔ ان افراد کو اصطلاح میں نبی کہتے ہیں۔ اور یہ افراد ہر ملک اور ہر زمانہ میں اور ہر قوم میں ظاہر ہوئے ہیں۔ ہمارا فرض ہے کہ ہم بلا استثنار ان کی عزت کریں تاکہ اللہ کی ربوبیت مطلقہ کا احساس ہمارے دماغوں میں جاگزیں ہو سکے۔ اور یہ احساس آفاقی شعور کی ابتدائی منزل ہے۔

عالمگیر ربانی ہدایت اور سلسلہ بعثت انبیاء جنکی معرفت یہ ہدایت بندوں کو ملتی ہے یہ دو ایسے اصول ہیں جن کی پیروی کرنا روحانی جدوجہد میں کامیابی کے لئے ازبس ضروری ہے۔ جدوجہد کا سلسلہ اگرچہ طویل ہے لیکن منجملہ منازل کثیرہ تین منزلیں نمایاں طور پر معین کی جاسکتی ہیں۔ پہلی منزل میں اطاعت کی روح، بالکل ناپید ہوتی ہے اور نفس انسانی صرف گناہ اور سرکشی کی جانب ایک شدید میلان طبعی ظاہر کرتا ہے۔

## روحانی سفر کی تین منزلیں

نفس انسانی اس منزل میں اپنی اصلی ابتدائی حالت میں ہوتا ہے جبکہ ابھی اسے خدا کی طرف سے روشنی حاصل نہیں ہوئی ہوتی۔ قرآنی اصطلاح میں اس کو نفس امارہ کہتے ہیں۔ انسانی نفس کا بہیمی پہلو اس پر حکمران ہوتا ہے اور اس کی روحانی نظر پر پورے طور سے چھایا ہوا۔ اور اس کے لئے بہیمیت کی ایک غلط جنت تیار کر دیتا ہے جاہل انسان اس حالت پر فخر کرتا ہے اور اس میں مگن رہتا ہے۔ اخلاق اور اخلاقی معیار کی اصطلاحیں اس کے لئے کوئی معنے نہیں رکھتیں۔ اور وہ ان اصولوں کی صرف مجبوری یا پابندی رسم کی صورت میں اتباع کرتا ہے ہاں مسلسل کوشش اور دعاؤں اور ضبط نفس کے وسیلہ سے انسان اپنے روحانی سفر کی دوسری منزل تک پہنچتا ہے۔ اس مرحلہ میں اطاعت اور فرمانبرداری کی روح ظاہر ہونے لگتی ہے۔ لیکن ابھی اس میں نافرمانی کی روح پر غالب آنے کی طاقت پورے طور سے موجود نہیں ہوتی۔ بقول بائیبل " روح تو رضامند ہوتی ہے لیکن جسمانی حالت کمزور ہوتی ہے " اس مرحلہ کو اسلامی اصطلاح میں نفس لوامہ کہتے ہیں۔ اور افسوس، تاسف، اور ضمیر کی ملامت، اس مرحلہ کی خصوصیات ہوتی ہیں اور اس عرصہ میں روحانی کشمکش کی کیفیت کا خاص طور پر احساس ہوتا ہے۔ شک اور ناامیدی چاروں طرف نظر آتی ہے اور روحانی اعتبار سے اس منزل میں مسافر کو شدید مشکلات کا مقابلہ کرنا ہوتا ہے۔ اور بعض اوقات ناامیدی کی حالت میں وہ پکار اٹھتا

ہے متی نصر اللہ، یعنی اللہ کی مدد کہاں ہے؟ اس وقت اس کے کانوں میں یہ آواز آتی ہے کہ "گھبراؤ مت اللہ کی مدد بہت قریب ہے۔" پس تائید الٰہی کے سہارے وہ مسافر تدریجی طور پر جبلی کمزوریوں اور مشکلات پر غالب آتا ہے اور اس کی روح ترقی کرتی رہتی ہے حتٰے کہ وہ تیسری اور ترقی کی آخری منزل میں پہنچ جاتی ہے جسے اسلامی اصطلاح میں نفس مطمئنہ کہتے ہیں۔

اس منزل میں روحانی خواہشات اور مشیت ایزدی میں کامل مطابقت پیدا ہو جاتی ہے اور روح بےچین اور نافرمان جسمانی خواہشات کے تسلط سے بالکل آزاد ہو جاتی ہے اور اسے اطمینان حاصل ہو جاتا ہے اور اس میں کامل اطاعت کا مادہ پیدا ہو جاتا ہے۔ خدا ہمیں بھی توفیق دے کہ ہم اطاعت کے اس راستہ کو بآسانی طے کر سکیں۔

اے خدا ہم التجا کرتے ہیں کہ ہمیں اپنے مقصد کی کامیابی حاصل ہو اور اعمال حسنہ کی توفیق ملے۔ اور تیری مہربانیوں کا شکر ادا کرنے اور تیری اطاعت کرنے کی طاقت حاصل ہو۔ ہم تجھ سے سچ بولنے والی زبان اور وسوسوں سے پاک دل اور احساس اخوت کی طلب کرتے ہیں۔

اے خدا اگر ہم سے غلطی یا بھول چوک ہو جائے تو مواخذہ نہ کیجیو۔ اے خدا ہم پر ایسا بوجھ نہ ڈالیو جسکے اٹھانے کی ہم میں طاقت نہ ہو۔ ہمارے قصوروں کو معاف کر۔ اور آئندہ خطاکاری سے محفوظ رکھ۔ اور ہمارے حال پر رحم فرما اور زندگی میں کامیابی عطا کر۔ اے خدا تو سلامتی کا سرچشمہ ہے۔ اور تیری درگاہ سے سلامتی نصیب ہو سکتی ہے۔ تو بڑی برکت والا ہے۔ اور صاحب جلال و اکرام ہے۔ (القرآن)

---

**(۹) ووکنگ مسلم مشن انگلستان کی ذیل کے طریقوں سے امداد ہوسکتی ہے**

(۱) یکمشت عطیہ کی صورت میں کچھ امداد دیں۔ (۲) اپنی ماہوار آمد میں سے کچھ حصہ مقرر کردیں۔ جو ماہ بماہ مشن کو پہنچتا رہے۔ (۳) ششماہی یا سالانہ رقم اس کارخیر کے لئے ارسال کریں (۴) رسالہ اسلامک ریویو کی خود بھی خریداری کریں اور انگریزی دان احباب کو بھی تحریک خریداری فرمائیں۔ سالانہ چندہ ۱۲؍ ہے (۵) یورپ۔ امریکہ اور دیگر انگریزی دان مسیحی ممالک کی پبلک لائبریریوں میں مسلم بھائی اپنی طرف سے بطور صدقہ جاریہ۔ تبلیغ اسلام کی خاطر متعدد کاپیاں رسالہ اسلامک ریویو کی مفت جاری کرائیں۔ اس رسالہ کے ذریعہ ان کی طرف سے اسلام کا پیام غیرمسلموں تک پہنچتا رہے گا۔ اس صورت میں سالانہ چندہ پانچ روپے ہے (۶) رسالہ اشاعت اسلام اردو ترجمہ رسالہ اسلامک ریویو کی خریداری فرمائیں۔ اس کا حلقہ اثر وسیع فرمائیں۔ اس کا سالانہ چندہ ۳؍ ہے اور ممالک غیر کیلئے ۴؍ ہے (۷) ووکنگ مسلم مشن سے جس قدر اسلامی لٹریچر انگریزی میں شائع ہوتا ہے۔ جو کتابوں۔ ٹریکٹوں اور رسائل کی صورت میں ہوتا ہے۔ اسے خود خریدیں۔ یورپ و امریکہ کے غیرمسلمین میں اسے مفت تقسیم کراکر داخل حسنات ہوں۔ تاکہ اسلام کا دلفریب پیام اس لٹریچر کے ذریعہ اُن تک پہنچتا رہے۔ اس مقصد کے لئے دفتر مشن ووکنگ میں مسیحی غیرمسلموں اور غیرمسلم مسیحی لائبریریوں کے ہزاروں پتہ موجود ہیں۔ جن کو آپ کی طرف سے مفت لٹریچر بھیجا جاسکتا ہے۔ اور اس کی ترسیل کی رسید۔ ڈاکخانہ کے تصدیقی سرٹیفکیٹ کے ذریعہ آپ تک پہنچا دی جاویگی۔ (۸) شاہجہان مسجد ووکنگ انگلستان میں ہر سال بڑے تزک و احتشام سے عیدین کے تہوار منائے جاتے ہیں۔ جن میں بارہ صد کے لگ بھگ نفوس کا مجمع ہوجاتا ہے نماز و خطبہ کے بعد کل مجمع کو مشن کی طرف سے دعوت دی جاتی ہے۔ جس پر مشن کو ڈیڑھ صد پونڈ (قریباً اٹھارہ صد روپیہ) کا ہر سال خرچ برداشت کرنا پڑتا ہے۔ مسلم احباب اس مد میں امداد فرمائیں۔ (۹) ہر سال مسجد ووکنگ کے زیر اہتمام جلسہ میلاد النبی صلعم ہوتا ہے۔ اس پر بھی زرکثیر صرف ہوتا ہے جسمیں کوئی نہ کوئی نومسلم حضرت نبی کریم صلعم کے اخلاق فاضلہ یا سوانح حیات پر بصیرت افروز تقریر کرکے غیرمسلمین یورپین احباب کو اس شخصیت کامل سے روشناس کرتا ہے۔ اس سعید تقریب پر بھی مشن کو خرچ کرنا پڑتا ہے۔ (۱۰) اپنی زکوٰۃ کا ایک کثیر حصہ مشن کو دیں۔ قرآن کریم کی رُو سے اشاعت اسلام کا کام۔ زکوٰۃ کا بہترین مصرف ہے۔ (۱۱) فطرانہ عید میں اس کارخیر کو نہ بھولیں۔ (۱۲) عید قربان کے روز قربانی کی کھالوں کی قیمت سے اللہ کے اس پاک کام کی امداد فرمائیں۔ (۱۳) اگر آپ کا روپیہ بنک یا ڈاکخانہ میں جمع ہو۔ تو اس کا سُود اشاعت اسلام کے لئے ووکنگ مشن کو دیں۔ علماء کرام نے اس کے متعلق فتوے دے دیا ہے کہ اسلام کی اشاعت میں یہ سُود صرف ہوسکتا ہے۔ اگر آپ سُود کی ان رقوم کو بنک یا ڈاکخانہ وغیرہ سے نہ لینگے تو اسلام کی اشاعت و حمایت کی بجائے۔ یہ رقم دشمنان اسلام کے ہاتھ چلی جاویگی۔ جو اسے عیسائیت کی تبلیغ اور اسلام کے خلاف استعمال کرینگے (۱۴) ہر قسم کی نذر۔ نیاز۔ صدقہ۔ خیرات۔ زکوٰۃ بجنیٹ کا بہترین مصرف ووکنگ مسلم مشن ہے۔

**(۱۰) ووکنگ مسلم مشن کا سرمایہ محفوظ (ریزرو فنڈ)** ایک کارکن نظام کے لئے ازبس ضروری ہے کہ اس کے پاس معقول محفوظ سرمایہ ہو۔ یہ کام اکیس سال سے باحسن وجوہ یورپ میں اسلام کی اشاعت کررہا ہے اس مشن کو ہمیشہ کے لئے انگلستان میں زندہ و قائم رکھنے کے لئے مینجنگ کمیٹی ٹرسٹ نے یہ فیصلہ کیا ہے کہ اس مشن کے لئے دس لاکھ روپیہ سرمایہ محفوظ میں جمع کیا جاوے۔ اس دس لاکھ روپے کو بنک میں بطور فکسڈ ڈیپازٹ رکھ دیا جائیگا۔ اگر مسلم قوم ہمت کرے۔ تو کوئی مشکل بات نہیں۔ اس سکیم کے روبراہ ہونے سے مشن آئے دن کی مالی مشکلات اور روز روز کی دریوزہ گری سے نجات حاصل کرسکتا ہے۔ اور آئے دن کی فراہمی امداد کی زحمت سے ہمیشہ کیلئے بےنیاز ہوکر آیندہ کیلئے کسی جیب کا محتاج نہ رہیگا۔ کیا چالیس کروڑ مسلم بھائی دس لاکھ روپیہ بھی اس کارخیر کیلئے فراہم نہ کرسکینگے۔

**(۱۱) ووکنگ مسلم مشن کا نظم و نسق** یہ مشن ایک معتبر رجسٹری شدہ ٹرسٹ کے زیر اہتمام چل رہا ہے۔ جس کے ٹرسٹیز او ممبران مینجنگ کمیٹی کی امانت و دیانت مسلمہ ہے۔ یہ مشن اس وقت چار نگران کمیٹیوں کے ماتحت چل رہا ہے۔ (۱) بورڈ آف ٹرسٹیز۔ (۲) ٹرسٹ کی مجلس منتظمہ۔ (۳) لنڈن میں مسجد ووکنگ انگلستان کے مشن کی نگرانی کرنے والی کمیٹی۔ (۴) لٹریری کمیٹی (جو کتب کی طباعت و اشاعت کی منظوری دیتی ہے)۔ (۵) یہ ایک غیر فرقہ وارانہ ٹرسٹ ہے۔ اس ٹرسٹ کا کسی جماعت۔ کسی انجمن یا کسی فرقہ سے قطعاً کوئی تعلق نہیں۔ مغربی ممالک میں اس کی تبلیغ لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ تک محدود ہے۔

**(۱۲) مشن کا مالی انتظام** (۱) مشن کی جملہ رقوم جو باہر سے آتی ہیں۔ تین کارکنان مشن کی موجودگی میں موصول ہوکر۔ رجسٹرات آمد میں چڑھ کر ان ہرسہ کے تصدیقی دستخطوں کے بعد اسی روز بنک میں چلی جاتی ہیں۔ (۲) جملہ اخراجات متعلقہ دفتر لاہور و دفتر ووکنگ انگلستان۔ امپرسٹ کے ذریعہ ہوتے ہیں۔ جسے فنانشل سکریٹری صاحب منظور شدہ بجٹ کی حدود کے اندر پاس فرماتے ہیں۔ (۳) آمد و خرچ کا بجٹ باضابطہ ہر سال پاس ہوتا ہے۔ (۴) سال بھر بجٹ کے ماتحت بل پاس ہوتے ہیں۔ (۵) چیکوں پہ تین عہدہ داران ٹرسٹ کے دستخط ہوتے ہیں۔ (۶) آمد و خرچ کی پائی پائی تک ہرماہ رسالہ اشاعت اسلام لاہور میں شائع کردی جاتی ہے (۷) ہرماہ کے حساب کو آڈیٹر صاحب پڑتال کرتے ہیں۔ تمام حساب کا سالانہ بیلنس شیٹ۔ جناب آڈیٹر صاحب کے تصدیقی دستخطوں کے ساتھ رسالہ اسلامک ریویو انگریزی میں شائع کردیا جاتا ہے۔

**(۱۳) ضروری ہدایات**۔ (۱) ٹرسٹ کے متعلق جملہ خط و کتابت بنام سکریٹری ووکنگ مسلم مشن اینڈ لٹریری ٹرسٹ۔ عزیز منزل۔ برانڈرتھ روڈ لاہور۔ پنجاب ہونی چاہیئے۔ (۲) جملہ ترسیل زر بنام فنانشل سکریٹری ووکنگ مسلم مشن اینڈ لٹریری ٹرسٹ۔ عزیز منزل۔ برانڈرتھ روڈ۔ لاہور۔ پنجاب (ہندوستان) ہو۔ (۳) ہیڈ آفس۔ عزیز منزل۔ برانڈرتھ روڈ۔ لاہور (پنجاب) ہے۔ (۴) انگلستان کا دفتر دی ماسک ووکنگ۔ سرے انگلینڈ ہے۔

Address in England :- The Imam , The Mosque, WoKing, Surrey, England

(۵) بنکرس۔ لائیڈ بنک لمیٹڈ لاہور و لنڈن ہیں۔ (۶) تار کا پتہ "اسلام"۔ لاہور۔ (پنجاب۔ ہندوستان) +

**تمام خط و کتابت بنام سکریٹری ووکنگ مسلم مشن اینڈ لٹریری ٹرسٹ۔ عزیز منزل برانڈرتھ روڈ۔ لاہور (پنجاب۔ ہندستان) فرمائیں**

December 1938 Regd L. No 908

وَلْتَكُن مِّنكُمْ أُمَّةٌ يَدْعُونَ إِلَى الْخَيْرِ وَيَأْمُرُونَ بِالْمَعْرُوفِ وَيَنْهَوْنَ عَنِ الْمُنكَرِ ۚ وَأُولَٰئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُونَ

# رسالہ اشاعت اسلام

اردو ترجمہ رسالہ اسلامک ریویو انگریزی

مجریہ



شاہجہان مسجد ووکنگ انگلستان

## حضرت خواجہ کمال الدین صاحب مرحوم مبلغ اسلام و بانی ووکنگ مسلم مشن انگلستان

مدیر اعزازی

## خواجہ نذیر احمد بیرسٹرایٹ لاء لاہور

قیمت تین روپے آٹھ آنہ (عہ) سالانہ قیمت پانچ روپے (ﷺ) ممالک غیر کیلئے

درخواستہائے خریداری بنام مینجر رسالہ اشاعت اسلام - عزیز منزل - برانڈرتھ روڈ - لاہور پنجاب انڈیا

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم　　　　**اللہ اکبر**　　　　نحمدہ و نصلی علیٰ رسولہ الکریم

وَلْتَكُنْ مِّنْكُمْ أُمَّةٌ يَّدْعُوْنَ إِلَى الْخَيْرِ وَيَأْمُرُوْنَ بِالْمَعْرُوْفِ وَيَنْهَوْنَ عَنِ الْمُنْكَرِ وَأُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ (آل عمران آیت ۱۰۴)

ترجمہ۔ اور چاہیئے کہ تم میں ایک گروہ ہو جو بھلائی کی طرف بلائیں اور اچھے کاموں کا حکم دیں اور بُرے کاموں سے روکیں اور وہی کامیاب ہونے والے ہیں۔

هُوَ الَّذِيْٓ أَرْسَلَ رَسُوْلَهٗ بِالْهُدٰى وَدِيْنِ الْحَقِّ لِيُظْهِرَهٗ عَلَى الدِّيْنِ كُلِّهٖ وَلَوْ كَرِهَ الْمُشْرِكُوْنَ

ترجمہ۔ وہی (ذات پاک) ہے جس نے اپنے رسول (محمدؐ) کو ہدایت اور دین حق دیکر بھیجا تاکہ اسکو تمام دینوں پر غالب کرے۔ گو مشرکوں کو بُرا (ہی کیوں نہ) لگے

**لَآ إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ**

شاہجہان مسجد ووکنگ انگلستان



مغرب میں تبلیغ اسلام کا واحد مرکز

# ووکنگ مسلم مشن انگلستان

کے ذریعہ

## یورپ۔ امریکہ و کل انگریزی دان مسیحی ممالک میں اس وقت اسلام کی اشاعت ہو رہی ہے

**(۱) تشکیل مشن۔** ووکنگ مسلم مشن کا جملہ تبلیغی کاروبار ایک باضابطہ رجسٹری شدہ ٹرسٹ کے ماتحت ہے۔ جس کا نام **ووکنگ مسلم مشن اینڈ لٹریری ٹرسٹ**" ہے۔ اس ٹرسٹ میں (۱) ووکنگ مسلم مشن انگلستان (۲) رسالہ اسلامک ریویو (انگریزی) (۳) رسالہ اشاعت اسلام (اردو)۔ (۴) کتب خانہ بشیر مسلم لائبریری (۵) مسلم لٹریری فنڈ (۶) ووکنگ مسلم مشن کا سرمایہ محفوظ۔ شامل ہیں۔

**(۲) اغراض و مقاصد۔** (۱) ووکنگ مسلم مشن اور اس کی متعلقہ تحریکات کو انگلستان و دیگر ممالک میں غیر فرقہ وارانہ اصول پر زندہ رکھنا۔ (۲) مغربی ممالک میں تحریر و تقریر کے ذریعہ اسلام کی اشاعت کرنا۔ (۳) انگریزی میں اسلامی کتب و رسائل کو کثرت سے مسیحی حلقوں میں مفت تقسیم کرنا۔ (۴) انگلستان و دیگر مسیحی ممالک میں تمام امور سرانجام دینا جن کی اسلام کی تبلیغ کے لئے ضرورت ہے۔

**(۳) تبلیغی مسلک۔** (۱) مشن کی تبلیغ فقط لَآ إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ تک محدود ہے۔ (۲) اس کو کسی فرقہ اسلام یا جماعت یا انجمن سے قطعاً کوئی تعلق نہیں۔ (۳) یہ مشن ایک غیر فرقہ وارانہ ٹرسٹ کے ماتحت ہے۔ جس کے ٹرسٹیز مختلف فرقہائے اسلام سے تعلق رکھتے ہیں۔ (۴) ووکنگ مشن کی نمازیں فرقہ بندی سے بالاتر ہیں۔ یہ مشن امامتِ نماز میں کسی فرقی تمیز کو ملحوظ نہیں رکھتا۔ (۵) مسجد ووکنگ کے امام مختلف فرقہائے اسلام کے رہ چکے ہیں۔ جن میں نومسلمین بھی شامل ہیں۔

**(۴) مغربی ممالک میں اسلام کی اشاعت کے ذرائع** (۱) رسالہ اسلامک ریویو انگریزی۔ ہزاروں کی تعداد میں۔ یورپ۔ امریکہ و دیگر انگریزی دان مسیحی ممالک میں غیر مسلمین نومسلمین اخوان و خواتین کو ہر ماہ تبلیغ کے لئے مفت بھیجا جاتا ہے۔ (۲) دنیا بھر کی مشہور و معروف غیر مسلم مسیحی لائبریریوں کو رسالہ اسلامک ریویو ہر ماہ مفت بھیجا جاتا ہے۔ (۳) انگریزی اسلامی ادبیات کی مفت اشاعت کی جاتی ہے (۴) مشن کے مبلغین ہفتہ میں دو بار لندن میں اور دو دفعہ مسجد ووکنگ میں اسلام پر لیکچر دیتے ہیں۔ لیکچر کے بعد سامعین کی چاء سے تواضع کی جاتی ہے (۵) جمعہ کی نماز لندن میں ادا کی جاتی ہے جس میں نومسلمین۔ مسلمین و مسلم طلباء۔ کثیر تعداد میں شامل ہوتے ہیں۔ (۶) عیدین کے سالانہ اجتماعوں میں ایک ہزار سے اوپر نفوس شامل ہوتے ہیں۔ مسلمین و نومسلمین کے علاوہ غیر مسلمین زائرین بھی۔ اسلامی اخوت کے اس دلفریب منظر کو دیکھنے کیلئے



MR. BARKAT-UL-ALLAH BARTON, B.A., F.R.S.A., F.S.S., F.R., ECONS.

یہ بڑی نیکی ہے کہ آپ رسالہ کی خریداری بڑھائیں۔ کیونکہ اس کی آمد بہت حد تک ووکنگ مسلم مشن کے اخراجات کی کفیل ہے۔ رسالہ ہذا کی دس ہزار اشاعت ووکنگ مشن کے ۱/۲ اخراجات کی ذمہ دار ہو سکتی ہے

# فہرست مضامین

## رسالہ

# اشاعت اسلام


| جلد ۲۴ | بابت ماہ دسمبر ۱۹۳۸ء مطابق شوال المکرم ۱۳۵۷ھ | نمبر ۱۲ |
|---|---|---|





نورانی پریس ہسپتال روڈ لاہور میں باہتمام خواجہ عبد الغنی پرنٹر و پبلشر چھپ کر عزیز منزل برانڈرتھ روڈ لاہور سے شائع ہوا

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم نحمدہ ونصلی علیٰ رسولہ الکریم

# اشاعت اسلام

## بابت ماہ دسمبر ۱۹۳۸ء

# شذرات

رسالہ ہذا کو جناب سی ایم برٹن صاحب کی تصویر سے زینت دی جاتی ہے۔ آپ لندن یونیورسٹی کے گریجویٹ اور فن تعمیر کے ماہر ہیں۔ چند ماہ ہوئے کہ مسجد ووکنگ میں تبدیلی مذہب کا اعلان فرما کر حلقہ بگوش اسلام ہوئے۔ آپ کا اسلامی نام برکت اللہ رکھا گیا۔ اللہ تعالےٰ کا شکر و احسان ہے کہ ووکنگ مسلم مشن کی تبلیغی تحریک دن بدن عالمگیر ہو رہی ہے۔ دور دراز ممالک کے لوگ اسلام کی آواز پر لبیک کہہ رہے ہیں۔ اللھم زد فزد۔

## مسجد ووکنگ کے اخبار و کوائف

مسلم سوسائٹی برطانیہ عظمےٰ کی طرف سے ۱۸ اکلسٹن سکوائر میں ایک دعوت دی گئی۔ میزبان مسٹر اسمٰعیل ڈی یارک تھے۔ یہ دعوت ڈاکٹر محمود ریاض زادہ سکرٹری سعودی شاہی وفد کے اعزاز میں دی گئی۔

ڈاکٹر زادہ نے ایک مختصر تقریر بھی کی جس میں آپ نے دو دوسرے معزز مہمانوں، راجہ اور رانی نانپارہ (یوپی)، اور شیخ المراغی برادر شیخ الازہر (مصر) کی خدمات کو سراہا۔ خصوصیت سے مقرر نے شیخ المراغی کی اس شاندار خدمت کی بہت زیادہ تعریف کی جو شیخ موصوف نے شاہ فاروق کی

تاجپوشی کے موقعہ پر اسے آزادانہ خطاب کرتے ہوئے انجام دی، اور شاہ فاروق سے کہا کہ مصر اسلامی ملک ہے لیکن اس میں شراب خوری، زنا، جوا بازی، اور اسی قسم کے دوسرے جرائم آزادانہ کئے جا رہے ہیں۔ مقرر نے شاہ موصوف کی توجہ اس بات کی طرف منعطف کرائی کہ اُن پر اسلامی نظام کو عملی جامہ پہنانے کی ذمہ داری عائد ہوتی ہے۔ اور اسلامی نظام اس قسم کے جرائم کا روادار نہیں ہے۔

ڈاکٹر زادہ نے اپنی تقریر میں خواجہ کمال الدین مرحوم بانی ووکنگ مسلم مشن کے اس احسان کا بھی اعتراف کیا جو مرحوم نے انہیں پیدائشی مسلمان ہونے پر عقیدتاً مسلمان بنا کر اُن پر کیا۔ مقرر نے علامہ عبداللہ یوسف علی مترجم قرآن (انگریزی) کا بھی ذکر کیا اور کہا کہ علامہ صاحب زمانہ کے ممتاز علما میں سے ایک ہیں۔ اور اپنے علم و فضل کی بنا پر قابل قدر ہیں۔

ڈاکٹر زادہ کی تقریر کے بعد میزبان نے مولنٰا آفتاب الدین احمد امام مسجد ووکنگ سے تقریر کی درخواست کی۔

مولانا آفتاب الدین احمد کی تقریر کا موضوع یہ تھا کہ "فاتحہ اور عیسائی دعا میں کیا فرق ہے؟" مولانا نے حاضرین کو مخاطب کرتے ہوئے فرمایا کہ گو موجودہ عیسائی روایات کی صحت میں کافی اختلاف ہے۔ لیکن اس چیز سے انکار نہیں کیا جا سکتا کہ ان میں آقا کے بلا واسطہ خطابات نسبتاً زیادہ قابل اعتماد ہیں۔ کیونکہ مصاحبین کی اکثریہ ذہنیت رہی ہے کہ وہ آقا کے اصلی الفاظ کو یاد رکھیں اور انہیں دوسری نسل تک پہنچا دیں۔

پھر جب آقا کے بہت سے متبعین ایک ساتھ مل کر دعا کریں تو ان کی اکثریت طبعی طور پر ان اجتماعی دعاؤں کے اصولوں کو اختیار کرے گی جو آقا نے انہیں سکھائیں۔ اور اس کا نتیجہ یہی ہونا تھا کہ ان کا بہت کچھ حصہ یاد رہ گیا۔ لہذا یہ تسلیم کیا جا سکتا ہے کہ یہ موجودہ دعا وہی ہے جو مسیح نے اپنے مصاحبین کو سکھائی۔

پھر یہ بھی ہونا ضروری ہے کہ بنیادی دعا خدا کی طرف سے اتاری گئی ہو اور اس میں مذہب کی پوری روح جھلکتی ہو اور اس سے انسان کا خدا کے متعلق علم اور خود اپنی حیثیت کا احساس بھی ظاہر ہوتا ہو۔

اس لئے اسلامی فاتحہ اور عیسائی دعا کی قسم کی بنیادی دعاؤں کی مشترکہ خصوصیات یہ ہونی چاہئیں (۱) اللہ کی عظمت (۲) ذمہ داری کا احساس، مجبوری اور محتاجی کا جذبہ اور مخالف قوتوں کا احساس۔

اس کے بعد امام صاحب نے ان دونوں دعاؤں میں جو خیال یکساں طور پر کارفرما ہے، اس کی وضاحت کی۔ اسکے بعد آپ نے مزید وضاحت کیلئے فرمایا کہ عیسائی دعا کے الفاظ یہ ہیں:۔

"اے ہمارے آسمانوں پر رہنے والے خدا! تیرا نام بڑا ہے۔ ہمیشہ تیرے لئے ہی بادشاہت ہے اور تیرے لئے ہی قوت اور عظمت ہے۔"

اور فاتحہ کے الفاظ ہیں:۔

الحمد للہ رب العلمین الرحمٰن الرحیم ملٰک یوم الدین

یہ دونوں اللہ کی عظمت کو واضح کرتے ہیں۔

پھر:۔

"تیری بادشاہت زمین پر اسی طرح ہوگی جس طرح آسمانوں پر ہے۔"

فاتحہ کے الفاظ ہیں:۔

"ایاك نعبد و ایاك نستعین۔ ہم تیری ہی عبادت کرتے ہیں اور تجھ ہی سے مدد مانگتے ہیں۔"

یہ الفاظ ذمہ داری کا احساس پیدا کرتے ہیں۔

عیسائی دعا کے الفاظ ہیں:۔

"ہمیں آج کی خوراک دے، ہمیں ہمارے قرضے اسی طرح معاف کر دے جسطرح ہم اپنے قرضداروں کو معاف کرتے ہیں۔"

فاتحہ کے الفاظ ہیں:۔

اھدنا الصراط المستقیم صراط الذین انعمت علیھم۔ ہمیں سیدھی راہ دکھا۔ ان لوگوں کی راہ جن پر تو نے انعام کیا۔

یہ الفاظ مخالفانہ قوتوں کا احساس پیدا کرتے ہیں۔

پھر عیسائی دعا کے الفاظ ہیں :-

" ہمیں آزمائش میں نہ ڈال، ہمیں برائی سے بچا "

فاتحہ کے الفاظ ہیں :-

غیر المغضوب علیہم ولا الضالین ط ان لوگوں کی راہ نہیں جن پر تو نے اپنا غضب کیا، اور نہ ہی ان کی راہ جو گمراہ ہیں "

اس کے بعد امام صاحب نے عیسائی دعا کی مزید وضاحت کی۔ اور کہا کہ سب سے پہلے دعا میں " ہمارے خدا " کے الفاظ ہیں " میرے خدا " کے نہیں ہیں۔ اور یہ الفاظ مسیح ؑ نے اس طرح استعمال کئے ہیں جس طرح ان جملوں میں جن میں یہ کہا ہے کہ " میں اور میرا باپ ایک ہیں " پوری دعا میں لفظ " تو " مفرد استعمال کیا ہے، جمع نہیں " تیری بادشاہت " " تیرا نام " " تیری مرضی " ان میں تثلیث کا کوئی شائبہ تک نہیں پایا جاتا۔ اس کے بعد یہ الفاظ کہ " تیری حکومت دنیا پر ہوگی " اس بات کا ثبوت ہیں کہ مادی اور جسمانی قوتیں روحانی قوتوں میں تبدیل ہونی چاہئیں۔ نہ یہ کہ عیسائی عقیدہ کی طرح کہ روحانی مسائل مادی مسائل کے حدود سے باہر ہیں۔

اس کے بعد " ہمارے قرضوں کو اسی طرح معاف کردے جس طرح ہم اپنے قرضداروں کو معاف کرتے ہیں " اس سے کفارہ کے نظریہ کی تکذیب ہوتی ہے۔ فرض کیجئے کہ ایک شخص کو ہمارے پانچ پونڈ دینے ہیں تو ہم یہ نہیں کہہ سکتے کہ ہم اس قرضہ کو اس شرط پر معاف کرتے ہیں کہ اس شخص کا بھائی ہمیں اتنے روپے دے دے۔ قرض کو معاف کرتے وقت ہمارے لئے یہ ضروری ہے کہ ہم اسے غیر مشروط طریق پر معاف کریں۔ ورنہ دوسری صورت میں قرض کی معافی کیسے ہوئی ؟ "

اس دعا کے آخری الفاظ کہ ہمیں آزمائش میں نہ ڈال اور گناہوں سے بچا " سے ظاہر ہوتا ہے کہ نجات سے مراد گناہوں سے بچنا ہے نہ کہ وہ دماغی تسکین جو انسان کے دماغ میں یوں ہی پیدا ہوتی ہے۔

اس کے بعد امام صاحب نے ان دونوں دعاؤں کا مقابلہ کرتے ہوئے سب سے پہلے

یہ بات واضح کی کہ عیسائی دعا میں ، ہمارے باپ کے الفاظ نے عیسائی تصور خدا کو ایک قسم کی پدریت میں محدود کر دیا ہے۔ اور جونہی ہم یہ الفاظ پڑھتے ہیں تو ہمارے خیال میں ارضی باپ کی تمام ترکمزوریاں اور خامیاں بھی آجاتی ہیں۔ اس کے مقابلہ میں فاتحہ کا لفظ رب اس سے کہیں زیادہ فصیح و بلیغ اور جامع و مانع ہے۔ رب کے معنٰی نہ صرف خالق بلکہ رازق کے بھی ہیں اور رب اسے کہتے ہیں جو انسان کی ہر ضرورت کو پورا کرتا ہے۔ اور پھر باپ کو تو اپنے بیٹوں پر پورا تسلط نہیں ہوتا۔ لیکن رب کو اپنی مخلوق پر پوری قدرت ہے۔ پھر یہ بھی تو ہوسکتا ہے کہ کوئی باپ بُرا ہو اور کوئی اچھا۔ غریب ہو یا امیر اب باپ جیسا کچھ بھی ہوگا وہ اپنے بیٹے کی ضروریات کو ویسے ہی پورا کرے گا۔ یہ تمام نقائص لفظ رب میں موجود نہیں ہیں۔

دوسری بات یہ دیکھئے کہ "جو آسمانوں میں ہے" کے الفاظ سے ہر شخص کو یہی خیال ہوتا ہے کہ اللہ تعالیٰ ہم سے کوئی جدا چیز ہے۔ اور ہم سے غیر محدود فاصلہ پر ہے۔ اس کے مقابلہ میں قرآن حکیم کہتا ہے کہ اللہ تعالیٰ انسان سے اس کی شاہرگ سے بھی زیادہ نزدیک ہے" فاتحہ کے الفاظ رب العلمین ہمیں اللہ سے بہت قریب کر دیتے ہیں۔ تیسری چیز، عیسائی دعا کے الفاظ " تیری حکومت زمین پر بھی ہے جیسا کہ آسمانوں پر ہے" مبہم اور غیر واضح ہیں۔ پھر تیرے حکومت آئے گی" سے یہ خواہش ظاہر ہوتی ہے کہ ہم اللہ کی حکومت کے طالب ہیں۔ مگر ہم کر کچھ نہیں سکتے۔ اس کے مقابلہ میں فاتحہ کے الفاظ کتنے واضح ہیں ایاک نعبد و ایاک نستعین۔ تیری ہی عبادت کرتے ہیں ہم اور تجھ ہی سے مدد چاہتے ہیں" سے ظاہر ہوتا ہے کہ ہم زمین پر اللہ کی حکومت قائم کرنے میں مدد دے سکتے ہیں۔ اس کے بعد چوتھی چیز اھدنا الصراط المستقیم۔ ہمیں سیدھی راہ دکھا" یہ ایک دن کی روٹی مانگنے سے زیادہ پاکیزہ ہے۔ یہ صحیح ہے کہ بعض بہت اونچے درجے کے پادری " روٹی" سے مراد روحانی روٹی لیتے ہیں۔ لیکن یہ یقینی ہے کہ ایک عام عیسائی جب بھی یہ دعا مانگے گا کہ ہمیں دن کی روٹی دے تو اس کا ذہن مادی روٹی کی طرف ہی منتقل ہوگا۔

آخری چیز، گناہوں کی معافی ، یا آزمائش سے بچنے کی دعا روحانی سفر کی ابتدا ہے۔ منزل مقصود کو پالینا نہیں ہے۔ یہ کوئی خاص چیز نہیں ہے کہ آدمی چوری کرنا چھوڑ دے۔

اصل چیز تو یہ ہے کہ آدمی خیرات کرنا بھی جان لے۔ اور یہ بھی کوئی خوبی نہیں کہ انسان آزمائش ہی میں نہ پڑے۔ خوبی تو یہ ہے کہ انسان دنیا کی جنسی استعداد میں کچھ اضافہ کرے اسلامی دعا "ہمیں سیدھی راہ دکھا۔ ان لوگوں کی راہ جن پر تونے اپنا انعام کیا" کے دوسرے معنٰے یہ ہیں کہ ہمیں پیغمبروں کی طرح بنا۔ اور ان لوگوں میں کر جنھوں نے انسانیت کی خدمت کی۔ یہاں عیسائی دعا جہاں صرف سلبی ہے مگر اسلامی دعا ایجابی ہے۔

امام صاحب کی تقریر کے بعد بہت سے لوگوں نے ان سے مختلف سوالات کئے۔ امام صاحب نے ان تمام سوالات کے تسلی بخش جواب دیئے۔ ایک جواب خاص طور پر دلچسپ تھا۔ اس جواب میں امام صاحب نے انسان اور خدا کے مابین رشتہ کے اس نظریہ کو واضح کیا جو خدا کو ایک باپ کی حیثیت میں ماننے سے پیدا ہوتا ہے۔ مختصر یوں سمجھئے کہ انسان کی پیدائش کے بعد جب خدا نے اسے گناہوں میں الجھا ہوا دیکھا تو اسے بہت تعجب ہوا۔ کہ اس انسان میں گناہ کی وہ ذہنیت پیدا ہوگئی جس کا اسے وہم وگمان بھی نہیں تھا۔ یہ گناہ کی ذہنیت بڑھتی رہی، یہاں تک کہ انسانیت کو گناہوں کا ایک بہت بڑا انبار ورثہ میں ملا۔ غالباً اضطراب وانتشار کے عالم میں اللہ تعالےٰ اس چیز کی طرف اشارہ کرتے ہیں کہ انہیں دنیا میں پیغمبر بھیجنے کی کیوں ضرورت پڑی۔ یہ تجربہ بھی بدقسمتی سے کامیاب نہ ہوا۔ اس لئے کہ پیغمبروں کو چونکہ گناہ خود ورثہ میں ملا تھا۔ اس لئے وہ بھی گناہوں میں الجھتے گئے اور ایسے ایسے کبیرہ گناہ کئے کہ آج ہم ان کے تصور سے لرزہ براندام ہیں۔ اللہ تعالےٰ کو اپنا یہ پہلا تجربہ ناکام پاکر بہت پریشانی ہوئی حتےٰ کہ اس نے آخری حجت کے طور پر اپنے بیٹے کو بھیجا، یہ سمجھ کر کہ ایک بُرے آدمی کی قربانی اچھے کے لئے مفید نہیں ہوسکتی۔ لیکن اچھے آدمی کی قربانی بُرے کے لئے مفید ہوتی ہے۔ لہٰذا بندے کے لئے خدا زد کی قربانی مفید ہوسکتی ہے۔ یہ سوچ کر وہ حضرت مریم کنواری کے پیٹ سے پیدا ہوا۔ اور تمام انسانیت کے گناہوں کے بدلے میں قربان ہوگیا۔

اس کے بعد مولانا صاحب نے فرمایا کہ یہ چیز ثابت نہیں ہے کہ آیا یہ کفارہ پوری انسانیت کے لئے تھا، یا صرف عیسائی دنیا کے لئے، یا ان میں سے بعض فرقوں کے لئے۔

اس قسم کی تعلیمات نے ہمارے عیسائی دوستوں کو عجیب حالت میں ڈال رکھا ہے۔

---

# اسلام میں عورت کی حیثیت

مصری نسوانی تحریک کے متعلق مسٹر آرتھر سٹیل امپائر ریویو لندن کی اپریل کی اشاعت میں حسب ذیل بیان پیش کرتے ہیں:۔

پانچ ہزار سال ہوئے عورتیں حکمرانی کرتی تھیں اور انہوں نے مصر کی تہذیب و تمدن کو ایک نئے سانچہ میں ڈھالا تھا جب سے یہ ملک دوسروں کے قبضۂ اقتدار میں آیا، عورتوں کو حقوق ملکی سے محروم کر دیا گیا۔ ایرانیوں، یونانیوں اور رومیوں نے مصر کی یادگاروں کو ملیامیٹ کر دیا۔ اور وہاں کی عورتوں کو غلام بنا دیا۔ جب اسلام آیا تو پھر عورتوں کے حقوق کی حفاظت کی گئی۔ اور انکو کافی اختیارات دیئے گئے۔ قرآن کریم نے ان اختیارات کی کافی وضاحت کی ہے۔ عورت بغیر اپنی مرضی اور خوشی کے مجبوراً کسی کے ساتھ نہیں بیاہی جا سکتی۔ والدین کی مرضی کے خلاف وہ تعلقات زناشوئی قائم کر سکتی ہے۔ جہیز عورت کو دیا جاتا ہے نہ کہ خاوند کو، وہ شادی کے بعد اپنے خیالات اور قومیت کو بحال رکھ سکتی ہے۔ جب عورت سن بلوغ کو پہنچ جائے تو وہ اپنی جائداد کی مختار کل ہے جسطرح چاہے خرچ کرے خاوند کو اسمیں کوئی دخل نہیں۔ اگر بغیر اولاد مر جائے تو اسکی جائداد میں سے چوتھائی حصہ خاوند کو پہنچتا ہے اور اولاد کی صورت میں آٹھواں حصہ۔ ایک مطلقہ عورت اپنے بچوں کی تربیت کی کفیل ہوتی ہے۔ لڑکی کو ۹ سال تک اور لڑکے کی سات سال تک۔ اس کے بعد یہ بچے ان کے باپ کے حوالہ کر دیئے جاتے ہیں جب دوران میں بچے ماں کی تربیت میں رہے باپ کا فرض ہے کہ وہ ان کا کفیل ہو۔ ایک عورت طلاق سے سات سال بعد بھی خاوند سے بچہ کی پرورش اور نان نفقہ کی رقم طلب کر سکتی ہے۔ شرط یہی ہے کہ بچہ ہو۔ بعد میں سات سال کے بجائے تین سال کر دیئے گئے ہیں قرآن کریم نے تعلیم میں عورت اور مرد دونوں کو برابر حق عطا کیا ہے اور یہی وجہ ہے کہ قرون اولیٰ میں ہمیں کافی فاضل عورتیں نظر

# آقائے مدنی محمد مصطفٰے صلی اللہ علیہ وسلم

(از جناب حامد رضا صاحب بی اے (علیگ)

(گزشتہ سے پیوستہ)

ہم صاف صاف کہتے ہیں کہ اگر خدا، اپنا سب سے اعلیٰ الہام، ان لوگوں کو نہ دے، جو ان طریقوں پر عامل ہیں، تو یہ دنیا جو اس نے بنائی ہے، اس کی بنیاد معقولیت پر نہیں ہو سکتی"۔ ڈاکٹر بارنز کی یہ خواہش ہے کہ مسیحیت کو نئے قالب میں ڈھال کر پیش کیا جائے، اس لئے انہوں نے شدت کے ساتھ، ان کلیسائی عقائد کی جو رہبانیت کے موئد ہیں، مخالفت کی ہے، اور اس طرح گویا، اسلام کی پیروی کی ہے۔ تاریخ شاہد ہے کہ اللہ تعالےٰ نے آنحضرت صلعم کو اپنا اعلیٰ ترین الہام عطا فرمایا۔ جس کی بنا پر آپؐ نے بنی نوع آدم کی زندگی میں کامل اصلاح فرمائی۔ اور اس کے باوجود آپ شدید روحانی انسان تھے۔ اسلام صحیح معنٰے میں ایک روحانی مذہب ہے، اور اپنے پیرؤں کو ضبط نفس اور قوائے فطرت کو مسخر کرنے اور ان پر حکومت کرنے کی تعلیم دیتا ہے، چنانچہ اس کی حیرت انگیز صلاحیتوں کو دیکھ کر باسورتھ سمتھ اس کو ایسا مذہب قرار دینے پر مجبور ہے" جو سوسائٹی کے بوسیدہ نظام کو استحکام عطا کر سکتا ہے۔ اور منجملہ تخریب کے متضاد عناصر کے، اکیلا اصول حیات عطا کرنیوالا مذہب ہے"۔ یہ مادی دنیا دھوکہ (مایا) نہیں ہے۔ بلکہ ایک حقیقت ہے جسے مدنظر رکھنا لازمی ہے۔ چنانچہ قرآن مجید فرماتا ہے:۔

بے شک ہم نے زمین اور آسمان اور جو کچھ ان کے مابین ہے، اسے بیکار پیدا نہیں کیا ہے بلکہ ہم نے (کائنات کو) ایک خاص مقصد کے ماتحت پیدا کیا ہے۔ لیکن اکثر لوگ اس حقیقت کو نہیں سمجھتے"۔ (۴۴-۳۸)

نیز فرمایا:۔ "بلاشبہ زمین و آسمان کی پیدائش میں، دن رات کے یکے بعد دیگرے آنے میں عقلمند لوگوں کے لئے نشانیاں ہیں، جو بیٹھے، کھڑے اور لیٹے ہوئے خدا کو یاد کرتے ہیں اور تخلیق کائنات پر غور کرتے ہیں اور کہتے ہیں اے خدا! یہ کارخانہ تو نے بیکار نہیں بنایا"، (۳-۱۹۱)

پس قرآن مجید رہبانیت کے لئے کسی قسم کا امکان باقی نہیں چھوڑتا۔ اور موجودہ زمانہ میں اس نظام حیات کے متعلق بجا طور پر بغاوت ہو رہی ہے۔ اگرچہ فرقہ ہیومنسٹ کا یہ اختلاف اس زمانہ کی شاندار ترین کامیابی ہے۔ لیکن دراصل اس تحریک کا منبع اسلام ہی ہے۔ اور اسلام اور معقول ہیومنیزم میں کچھ تناقض نہیں پایا جاتا۔ بلکہ اسلام تو مسلک ہیومنیزم کو تقویت بخشتا ہے اور مذہب کو اس قابل بناتا ہے کہ وہ عمرانی اصلاح کا بیش از بیش ذریعہ بن سکے۔

ڈاکٹر رادھاکرشن لکھتے ہیں کہ رہبانیت ایک افراط کا طریق ہے، جیپر وہ لوگ گامزن ہیں جو حقیقت کے خارجی پہلو پر زیادہ زور دیتے ہیں۔ اگر حقیقت آئندہ یا سامنے ہے، یا کسی دوسرے کرہ میں ہے، اور یہ دُنیا محض فریب نظر ہے تو حقیقت صرف ان لوگوں کو مل سکتی ہے جو مادی اور محدود دنیا سے قطع نظر کرلیں۔ یہ اصول تمام راہبانہ عقائد کی تہہ میں پایا جاتا ہے۔ اور پیغمبر اسلامؐ ہادیان عالم میں اس لحاظ سے یکتا ہیں، کہ آپؐ نے سعی بلیغ فرما کر انسان کو راہبانہ عقائد کی تباہ کن زنجیروں سے رہائی بخشی ہے۔ اسلام نے جو تحریک رہبانیت کے خلاف چلائی وہ روز افزوں ترقی پذیر ہے اور موجودہ زمانہ میں سب سے بڑی طاقتوں میں سے شمار کی جاتی ہے۔ مغرب میں جب یہ تحریک پختگی کو پہنچی تو انیسویں صدی میں اس کی بدولت صورت حال میں نمایاں انقلاب پیدا ہو گیا۔ اور لیکی جیسا شخص پیدا ہوا۔ جس نے خانقاہیت پر بحیثیت نظام ایک زبردست مقالہ لکھا۔ زمانہ کا جدید اخلاقی تقاضا یہ ہے کہ روحانی ترقی کے لئے جسمانی اذیت ضروری نہیں ہے۔ مسٹر جوڈ، اسی لئے ایک نئے نظام اخلاق کی ضرورت پر زور دیتا ہے۔ جو موجودہ حالات کے مطابق ہو۔ وہ لکھتا ہے:-

"لیکن ہمارا مذہب اگر ہم کو اس بات سے روکتا ہے کہ ترک دُنیا کے مقابلہ میں، لذات دنیا میں منہمک نہ ہونا چاہیئے۔ تو وہ اس بات سے بھی منع کرتا ہے کہ رہبانیت کی ترقی کے لئے جسم کو آزار پہنچایا جائے نفس کشی کی وہ صورت جسے دُنیا کے اکثر مذاہب اور اصول اخلاق مستحسن قرار دیتے ہیں، دراصل حیات کے لئے مضر ہے، بلکہ زندگی میں اختلال اور افتراق اور ضیاع قواء اور افنائے ملکات فطری کا موجب ہے"

اس عبارت کا منشا صاف طور سے اسلامی تعلیمات کے مطابق ہے۔ اور اس سے یہ بھی ظاہر ہوتا ہے کہ موجودہ فلسفہ کا رجحان اسلام کی طرف ہوتا جاتا ہے۔ قرآن مجید ایسے مخرب اخلاق اصولوں کا ہرگز مؤید نہیں ہے جو انسان کی روحانی اور جسمانی قوتوں پر ناقابل برداشت بار ڈالنے کا موجب ہوں۔

"اللہ تمہارے لئے آسانی پسند کرتا ہے، دشواری پسند نہیں کرتا" (۲ : ۱۸۵)

قرآنی اخلاق ہی کی روشنی ہیں، ہمارے موجودہ فلاسفہ، حصول رہبانیت کے لئے نفس کشی کو مذموم قرار دیتے ہیں۔ پس اسلام انسانی زندگی کے بالکل مطابق واقع ہوا ہے۔ اور اس کا نظام اخلاق موجودہ سائنس کی روشنی ہیں متزلزل نہیں ہوسکتا۔ اس لئے قرآنی اخلاق انسانی شخصیت کی ترقی کے موید ہیں اور موجودہ زمانہ کے تعلیم یافتہ لوگ، اسلام قبول کرنے کے لئے روز بروز زیادہ تیار ہوتے جاتے ہیں پس ہم کہہ سکتے ہیں کہ آنحضرت صلعم بدرجۂ اتم اس زمانہ کے ہادی ہیں۔ اور اگر سائنس رہبانیت کے خلاف آواز بلند کر رہا ہے تو دراصل یہ اسلام ہی کے اصولوں کی کامیابی ہے۔ فی الجملہ اسلام وہ سنگین بنیاد ہے جسپر موجودہ زمانہ کے لوگوں کا ایمان قائم ہوسکتا ہے۔ اسلام انسان کو وہ چیز عطا کرسکتا ہے جسے ورڈسورتھ نے "کامل طاقت، اور واضح ترین باطنی روشنی، کشادگیٔ ذہن اور عقل کی بہترین صورت" قرار دیا ہے۔

وہ رہبانیت جو ترک دُنیا سکھاتی ہے، اور صنعتی ترقی کو تباہ کرکے چند نفوس کو اولیا بناتی ہے آج دُنیا میں کسی کام کی نہیں ہے۔ کیونکہ تہذیب کا منبع اور اس کی ترقی اُن استعدادوں پر منحصر ہے جن کی بدولت انسان اسرار فطرت کے چہرے سے نقاب اٹھا سکتا ہے اور اس کی طاقتوں کو مسخر کرکے اپنے فائدہ کے لئے استعمال کرسکتا ہے۔ اور جب یہ استعدادیں کمزور ہوجاتی ہیں تو پھر عقائد کی درستی کی کوئی صورت باقی نہیں رہتی اور جب عقیدہ عقل کی گرفت سے آزاد ہوجائے تو پھر انسان لازماً اس اعجوبہ پرستی کا شکار ہوجاتا ہے جس کی مثالیں مذہبی تاریخ میں بکثرت مل سکتی ہیں۔ قرآن پہلی کتاب ہے جس نے انسان کو اس حقیقت سے روشناس کیا، اور وہ طریقے بتا کر جن کی بدولت انسان قوائے فطرت کو مسخر کرسکتا ہے۔ اس نے تہذیب کو نئی قوت عطا کی۔

کیا تم نہیں دیکھتے کہ خدا ہی نے تمہارا مطیع بنایا ہے۔ جو کچھ زمین اور آسمان میں ہے اور ظاہر اور مخفی جو کچھ بھی ہے اس کے متعلق، اپنی نعمتیں تم پر تمام کیں ؟" (۳۱ : ۲۰)

"اور اسی نے دن اور رات کو تمہارا خادم بنایا ہے۔ اور چاند اور سورج کو، اور ستارے بھی اسی کے حکم سے تمہارے خادم بنائے گئے ہیں۔ بے شک ان باتوں میں عقلمندوں کے لئے بڑی نشانیاں پوشیدہ ہیں۔" (۱۶ : ۱۲)

قرآن مجید ایسی آیات سے معمور ہے جو انسان کو مطالعہ کائنات کی ہدایت کرتی ہیں اور اسکی قوتوں کو قابو میں رکھنے کا طریقہ سکھاتی ہیں۔ تاکہ انسان ان کو اپنے فائدے کے لئے استعمال کر سکے، اس زمانہ میں جبکہ یورپ جہالت اور اوہام کے سمندر میں غرق تھا، قرآن مجید کے پیرو دنیا کو علم و ہنر کی نعمتوں سے مالامال کر رہے تھے۔ بلاشبہ اسلام نے یورپ کو اس کے تاریک ترین دور میں منور کیا، اور تمام شہروں میں جو اس کے زیر اثر تھے، اس نے فلسفہ اور ادب، سائنس اور آرٹ کے دریا بہا دیئے۔ اور جگہ جگہ دارالعلوم، ہسپتال اور کتب خانے قائم کئے۔ یورپ کے تمدن کے بہت سے ترقی پذیر عناصر، اس عظیم الشان اسلامی تہذیب سے ماخوذ ہیں، جو عربوں نے سپین میں قائم کی تھی۔

وہ سوسائٹی جسکی نظر میں یہ دنیائے اشخاص و تاریخ و کشمکش اخلاقی محض ایک فریب نظر ہے جیسا کہ ہندو فلسفہ کی تعلیم ہے کوئی ترقی نہیں کر سکتی، مایا کے نظریہ سے بڑھ کر کوئی شے انسانی ترقی کی راہ میں حائل نہیں ہو سکتی۔ اس نظریہ کی بنا پر کوئی قوم زندگی کا بلند معیار حاصل نہیں کر سکتی گو رہم کے خیالات کا مطلب سمجھنا، اسلامی تاریخ کی روشنی میں بہت آسان ہے۔ اسلام، انسان کے اندر، خدا کے ساتھ اور کائنات کے ساتھ، اس کے گوناگوں تعلقات کا شعور پیدا کر کے تہذیب کو تقویت بخشتا ہے اور آنحضرت صلعم نے انسان کو تسخیر کائنات کی طرف متوجہ کر کے مذہبی فکر کی تعلیم میں نئی راہ کھول دی ہے۔ اور یہ آپ ہی کی تعلیم کا اثر ہے کہ آج دنیا میں کوئی سمجھدار آدمی، ازمنہ وسطیٰ کی رہبانیت اور اس کی حماقتوں پر ایمان نہیں رکھتا۔ پس آپ نے انسان کو اس اعجوبہ پرستی کے قید خانہ میں داخل ہونے سے بچا لیا۔ جسکی مثالیں مذہبی تاریخ میں بکثرت مل سکتی ہیں اور مغرب اور مشرق دونوں میں اس کی مثالیں بہت عام ہیں۔ قدیم ہندوستان، چین، جاپان سب رہبانیت کے ہاتھوں ستائے گئے ہیں۔ بدھ مذہب کے شیوع سے رہبانیت کو اور بھی تقویت پہنچی۔ اور چونکہ یہ مذہب ترک دنیا کو لازمی قرار دیتا ہے، اس لئے بحیثیت ایک زندگی بخش طاقت کے، اس مذہب کی قدر و قیمت بہت ہی کم رہ جاتی ہے۔ چنانچہ بدھ مت کا ایک زبردست حامی بھی اسی نتیجہ پر پہنچا ہے۔

" بدھ مت چونکہ ایک راہبانہ اور دشمن تمدن نظام ہے اور جدوجہد دنیوی کو نفرت کی نظر سے

دیکھتا ہے لہٰذا یہ مذہب کسی ترقی یافتہ سوسائٹی کو تقویت دینے اور اس کی رہنمائی کرنے کے قابل نہیں ہے۔" جاپان نے اسی وقت سے ترقی شروع کی، جب سے اس نے راہبانہ اخلاق کو اپنی زندگی کے نظام سے خارج کیا جس کی بدھ مت تلقین کرتا ہے۔ لیکن ہندوستان، سادھوؤں اور جوگیوں کا منبع شاید کبھی اس رہبانیت کو ترک نہ کرسکے۔ کیونکہ آریائی ذہنیت، رہبانیت میں ڈوبی ہوئی ہے۔ ڈاکٹر رادھا کرشن لکھتے ہیں کہ ہندو رہبانیت کو ایک اعلیٰ نصب العین سمجھتے ہیں۔ کیونکہ ان کا عقیدہ یہ ہے کہ دیوتاؤں کو یہ مرتبہ ترکِ دُنیا ہی سے حاصل ہوا ہے۔ ہندو دھرم کی تاریخ نے، اسلام سے اتصال پیدا کرکے بہت فائدہ حاصل کیا ہے۔ اور اگر آج ہندوؤں کے دل میں اپنے قدیمی ماحول سے بغاوت کا جذبہ پیدا ہو رہا ہے تو یقیناً یہ اسلام ہی کی بدولت ہے۔ تمام جدید الخیال ہندو، اپنے قدیم تمدن کی روایات کو ترک کرتے جا رہے ہیں۔ چنانچہ ڈاکٹر رادھا کرشن، مشہور ہندو فلاسفر نے اس تحریک سے اپنے آپ کو وابستہ کرلیا ہے جسے **جدید ہندو دھرم** کہتے ہیں اور جس کا مقصد یہ ہے کہ قدیم ہندو تہذیب کو از سرِ نو زندہ کیا جائے۔ رابندر ناتھ ٹیگور، اور ایم۔ کے۔ گاندھی، یہ دونوں صاحب اس قدر دانا ہیں کہ مایا کے فلسفہ کی تعلیم دے کر اپنی قوم کو پستی کی طرف جانے کا مشورہ نہیں دے سکتے۔ ہندو دھرم، اس شاندار زندگی کے تخیل کا دشمن واقع ہوا ہے، جو اسلام نے پیش کیا ہے کیونکہ ہندی فلسفہ از سر تا پا راہبانہ ہے۔ موجودہ ہندو، اس حقیقت تلخ سے آگاہ ہو چکے ہیں کہ یہ ان کے مذہب کی رہبانیت ہی کا نتیجہ ہے کہ وہ ہزار سال سے غلامی کی زندگی بسر کر رہے ہیں اور قبل ازیں وہ ستمگر حکمرانوں کے ماتحت تھے۔ اسی لئے موجودہ زمانہ میں صاحب نظر ہندو، ہندو دھرم کو نئے قالب میں ڈھالنا چاہتے ہیں۔ تاکہ وہ موجودہ پیچیدہ اور متحرک نظام تمدن کے تقاضوں کو پورا کرسکے۔ لیکن ہندو رجحان کی تاریخی کمزوری، یقینی طور پر، اپنے پیروؤں کی آنکھیں کھول دے گی، جو موجودہ کشمکش حیات کی بنا پر راہبانہ خیالات کو ترک کرنے پر مجبور ہو گئے ہیں۔ موجودہ زمانہ میں ہندو دھرم کسی سوسائٹی میں قابل قبول نہیں ہوسکتا۔ کیونکہ اس کی تعلیمات زمانہ کی ضروریات کو پورا نہیں کرسکتیں اور ذات پات اور چھوت چھات کی تعلیم تو سراسر تہذیب کے خلاف ہے۔ اور روح اور مادہ کے مابین جو تقسیم اس مذہب نے روا رکھی ہے وہ سراسر ناقابل قبول ہے اور مثل دیگر غیر اسلامی اصولوں کے یہ اصول بھی موجودہ زمانہ میں کسی سمجھدار آدمی کو اپیل نہیں کرسکتا۔

اور دُنیا کی متحارب اقوام کے لئے، اسلام کا پیغام، امن اور امید سے معمور ہے۔ اور اس کی مشکلات کا حل پیش کرسکتا ہے۔ بشرطیکہ وہ اپنی حیوانی طاقتوں کو بالائے طاق رکھکر، اس کی طرف متوجہ ہوں یہ وہ پیغام ہے جسے آج سے چودہ سو سال پہلے ایک انسان کامل نے دُنیا کو سنایا تھا۔ جبکہ خود آپکی قوم وحشت اور خونریزی، جہالت اور ظلمت میں گرفتار تھی۔ اور یہ پیغام غیر فانی ہے۔ جو پیروان اسلام کے تخیلات اور افعال میں ہمیشہ زندہ رہے گا۔ اسلام عارضی مذہب نہیں ہے بلکہ دائمی پیغام نجات ہے۔ کیونکہ وہ ایک مستقل مذہبی، عمرانی، سیاسی اور اقتصادی نظام کا حامل ہے۔ جسکی بدولت ملکی معاملات اور انسانی اخلاق دونوں میں ہم آہنگی پیدا ہوسکتی ہے۔ اور تمدنی اختلافات ونقائص اور صنعت وحرفت آمدنی اور خرچ کی دشواریوں کا حل ہوسکتا ہے۔ اور جمہوری نظام کو اعلیٰ طریق پر چلایا جاسکتا ہے۔

بانی اسلام علیہ السلام نے، انقلاب فرانس سے صدیوں پہلے بنی نوع آدم کو حریت، اخوت اور مساوات کا پیغام سنایا۔ اور حکومت خود اختیاری اور درجہ نوآبادیات کے تخیل سے پہلے انسان کو سچی جمہوریت سے آشنا کیا۔ اسلامی تاریخ سے معلوم ہوسکتا ہے کہ مسلمانوں نے کیسی کامیابی اور عدل انصاف کے ساتھ حکمرانی کی ہے۔ لیکن جب حکومت نکل گئی اور سیاسی طاقت میں زوال آنا شروع ہوا تو ایک غیر متعصب نقاد اس حقیقت کا اعتراف کرے گا کہ اس زوال کا باعث مذہبی نظام کا نقص نہیں تھا، بلکہ حکمرانوں کی کمزوری اور ان کا اخلاق سے دور ہوجانا۔ اور اس بات سے یہ حقیقت آشکار ہوسکتی ہے کہ خواہ ایک نظام کتنا ہی عمدہ کیوں نہ ہو جب تک اس کے چلانے والے قابل نہ ہونگے وہ ناکام ہوگا۔ اور اخلاقی ضعف ہی زوال حکومت کا اصلی باعث ہوتا ہے۔ چنانچہ مسلمانوں کی حکومت پر بھی اسی لئے زوال آیا۔ تاہم اگر مسلمان اپنے خیالات اور اعمال کی اصلاح کرلیں تو دوبارہ زندگی حاصل کرسکتے ہیں۔

لازم ہے کہ مسلمان نماز کی طرف متوجہ ہوں جس سے وہ روز بروز غافل ہوتے جارہے ہیں واضح ہو کہ نماز مسلمان کی سپر ہے، اور تمام مصائب کا مقابلہ کرنے کا آلہ ہے۔ اور خصوصاً شیطان کا مقابلہ اسی ہتھیار سے کامیابی کے ساتھ کیا جاسکتا ہے۔ شیطان باطل کا علمبردار ہے اور حق و صداقت کا دشمن ہے۔ اسلام کا پیغام ہمارے اندر دوبارہ استقلال اور پامردی کی صفت پیدا

کرسکتا ہے اور ہمارے اندر ہمسایوں سے محبت کا جذبہ پیدا کرسکتا ہے۔ ہمارے اندر اخلاقی جرأت اور زندگی کا مذہبی اور اخلاقی تصور پیدا کرسکتا ہے، کاش ہم مسلمان آنحضرت صلعم کی حیات طیبہ سے روشنی حاصل کریں اور جو باتیں ہماری روحانی ترقی میں حائل ہیں انہیں یکسر اپنے اندر سے نکال دیں۔ خدا ہمیں توفیق دے کہ ہم اپنے جزوی اختلافات کو فراموش کردیں اور تعصب کو دل سے دور کردیں تاکہ پوری توجہ سے اسلام کے پیغام پر عامل ہوسکیں۔

---

# پردہ اور اخلاق

(مسٹر عبدالعزیز (سابق اڈولف ولہلم)

اکثر معتبر اصحاب کا یہ خیال ہے کہ غیر مسلموں کی نسبت خود مسلمانوں کو اسلامی اصولوں سے آگاہ ہونے کی زیادہ ضرورت ہے، دوسرے لفظوں میں یوں سمجھئے کہ اکثر مسلمانوں کو یہ معلوم نہیں کہ اسلام کیا ہے؟ ان مسلمانوں کو دو طبقوں میں تقسیم کیا جاسکتا ہے، اور دونوں افراط و تفریط میں مبتلا ہیں ان میں سے بہت کم ایسے ہیں جو اعتدالی راہ پر ہوں۔

ان میں سے ایک طبقہ ان مسلمانوں پر مشتمل ہے جن کو نہ دینی تعلیم نصیب ہوئی ہے نہ دنیاوی۔ اور یہ لوگ محض ان لوگوں کی تعلیمات کو سنتے ہیں جو خود اسلام سے ناواقف ہیں۔ اس لئے یہ لوگ بہت سی ایسی باتوں پر یقین رکھتے ہیں جن کا دراصل مذہب اسلام سے کوئی تعلق نہیں۔ اور اصلی اسلامی تعلیمات یا تو فراموش ہوچکی ہیں یا ان کی طرف سے غفلت برتی جاتی ہے۔

دوسرا طبقہ ان مسلمانوں پر مشتمل ہے جنھوں نے غیر اسلامی ماحول میں محض دنیاوی تعلیم حاصل کی ہے (اگر لفظ تعلیم اس جگہ موزوں ہوسکے) اس کا نتیجہ یہ ہے کہ جب یہ لوگ آخری ڈگری حاصل کرتے ہیں، تو انہیں یہ تو بخوبی معلوم ہوتا ہے کہ شکسپیئر، ملٹن، ایڈیسن کے خیالات کیا ہیں۔ لیکن انہیں اپنے مذہب سے کوئی واقفیت نہیں ہوتی۔ اسلام کے متعلق ان کی معلومات نہایت سطحی ہوتی ہیں اور اسکی وجہ یہ ہے کہ دوران تعلیم میں ان کو اسلامی علوم سے آگاہی کا کوئی موقع نہیں ملتا۔ اس پر مستزاد یہ ہے۔ کہ

یہ لوگ اسلام کے متعلق اپنی ذاتی آراء کو بہت وثوق کے ساتھ پیش کرتے ہیں۔ حالانکہ ان کو اسلام، اسلامی تمدن اور مشرقی رسوم کے متعلق کچھ واقفیت نہیں ہوتی۔ یہ لوگ اپنے نظریوں کو ان لوگوں کے خیالات پر مبنی کرتے ہیں۔ جو خود یہ نہیں جانتے کہ جو کچھ ہم کہہ رہے ہیں وہ صحیح ہے یا غلط۔

بدقسمتی سے مسٹر ایس ح احمد خان کا جو مضمون پردہ کے متعلق پچھلے دنوں شائع ہوا، اس کو پڑھ کر میں انہیں آخر الذکر طبقہ میں شامل کرنے پر مجبور ہوں۔ درحقیقت ان کا بیان پڑھ کر مجھے بہت حیرت ہوئی۔ کیونکہ وہ بیان سرتاپا، غلط فہمی پر مبنی ہے۔ اور یہ بات کہ اس مضمون کا لکھنے والا خود بھی مسلمان ہے اور بھی زیادہ موجب افسوس ہے۔ ان کی اغلاط آشکار کرنے اور ان کے خیالات پر تنقید کرنے سے پہلے میں انہیں یہ بتانا ضروری سمجھتا ہوں کہ ہم یورپین لوگ، بہت غور و فکر کے بعد اسلام قبول کرتے ہیں۔ اور مذہب کے تمام پہلوؤں پر نظر ڈالتے ہیں۔ اور تمام اصولوں کا مطالعہ کرتے ہیں۔ پس ہم لوگ صرف عقل ہی کی بنا پر، اسلامی تعلیمات کی خوبیوں کا اعتراف کرنے پر مجبور ہوتے ہیں۔ اور اس پر ایمان لاتے ہیں اور اقرار کرتے ہیں کہ بے شک اسلام تمام دُنیا اور تمام زمانوں کے لئے بہترین مذہب ہے۔

اب میں مسٹر خان کے مضمون کی طرف متوجہ ہوتا ہوں۔ انہوں نے پردہ کی رسم کو ہندوستان پر اجنبی اقوام کے متواتر حملوں کا نتیجہ قرار دیا ہے۔ لیکن یہ بات بالکل غلط ہے۔ ہندوستان کی کسی صحیح تاریخ سے یہ بات ثابت نہیں ہو سکتی۔ پردہ اسلامی اصولوں پر مبنی ہے۔ اور جو شخص اس بات سے انکار کرتا ہے وہ دراصل اسلام سے ناواقفیت کا اظہار کرتا ہے۔ پردہ کا حکم آنحضرت صلعم کی زندگی میں نازل ہوا۔ اور اس پر عمل کرنا، تمام مسلمان عورتوں پر واجب ہے۔ نہ صرف اس لئے کہ وہ مردوں کی نازیبا حرکات سے محفوظ رہیں بلکہ اس میں اور بھی بہت سے فوائد مضمر ہیں۔ نگاہوں کا چار ہونا، جنسی میلان میں ایک زبردست عنصر ہے۔ اور اس کی بنا پر، اکثر ناواجب طریق پر فریقین کے دماغوں میں غیر اخلاقی خیالات پیدا ہوتے ہیں، خصوصاً نوجوانوں کے دماغوں میں۔ پس اس کی روک تھام کی صورت صرف پردہ ہے۔ اسی کی بدولت اخلاق انسانی کی حفاظت ممکن ہو سکتی ہے۔

بعض نہیں بلکہ اکثر لوگ یہ کہا کرتے ہیں کہ اگر دل صاف ہو تو نگاہوں کے چار ہونے میں کوئی ہرج نہیں ہے۔ لیکن سوال یہ ہے کہ دُنیا میں ایسے لوگ کس قدر ہیں جن کے دل صاف ہوں؟

پردہ کا دوسرا فائدہ یہ ہے کہ اس کی بدولت عورت اور مرد ایک دوسرے سے جدا رہ سکتے ہیں بعض لوگ جنسی مسئلہ کا حل اس طرح کرنا چاہتے ہیں کہ اختلاط جنسی کو رائج کیا جائے۔ تاکہ عورت اور مرد ایک دوسرے سے واقف ہوسکیں۔ لیکن ان تجربوں کے نتائج بڑے تباہ کن ثابت ہوئے ہیں۔ خصوصاً نوجوانوں میں۔ آپ اگر پردہ کے فوائد کا اندازہ کرنا چاہتے ہیں تو کچھ دنوں کے لئے مسلمانوں میں سے اس رسم کو دور کرکے، بخوبی کرسکتے ہیں۔ اس کا لازمی نتیجہ یہ ہوگا کہ جو بُرائیاں اس وقت یورپین سوسائٹی میں پائی جاتی ہیں وہ سب کی سب، اسلامی سوسائٹی میں پیدا ہوجائیں گی۔ اور مخالفین پردہ کی ساری کوشش بیکار ثابت ہوگی۔ یہ ممکن ہے کہ دیر میں پیدا ہوں۔ مگر پیدا ضرور ہونگی، اور ان برائیوں کی ہولناک تباہ کاریوں کی کوئی انتہا نہ ہوگی۔ میں چاہتا ہوں کہ مسٹر ایرج خان کچھ دیر کے لئے ان برائیوں پر نظر ڈالیں جو بے پردگی کے باعث یورپ میں رونما ہورہی ہیں۔ کیا اس بات سے انہیں شرم محسوس نہیں ہوتی کہ یورپ کی عورتیں آج کل ایسا لباس پہنتی ہیں کہ اس سے مطلق ستر پوشی نہیں ہوسکتی۔ نیز کیا وہ اس بات کو پسند کرینگے کہ مسلمان عورتیں بھی، غیر مردوں کے ساتھ رقص کریں؟ کیا انہیں معلوم ہے کہ یورپ اور امریکہ میں ناجائز بچوں کی شرح ولادت کیا ہے؟ فرانس دنیا میں سب سے زیادہ آزاد ملک ہے لیکن پیرس کے لا کالج میں یہ کوشش کی جارہی ہے کہ لڑکیوں اور لڑکوں کو مخلوط طریق پر تعلیم نہ دی جائے۔ کیونکہ لا کالج کے اساتذہ نے یہ شکایت کی کہ کلاسوں میں لڑکے اور لڑکیاں، دوران تعلیم میں ایک دوسرے کی طرف دیکھکر مسکراتے رہتے ہیں۔ اور اس طرح درس میں، خلل پڑتا ہے۔

ہندوستان میں، میں نے بعض والدین اور دیندار اساتذہ کا، مخلوط تعلیم کے خلاف احتجاج پڑھا ہے۔ حالانکہ ہندوستان کے حالات اس درجہ خراب نہیں ہیں، جس قدر یورپ اور امریکہ کے۔ لیکن اگر اصلاح نہ کی گئی تو یہاں بھی وہی حالت رونما ہوجائے گی۔ مصر میں بھی اس مخلوط تعلیم کے خلاف زبردست احتجاج جاری ہے۔ اور شکستہ دل والدین سب سے زیادہ احتجاج کررہے ہیں۔ آخر میں، میں مسٹر خان کو مشورہ دوں گا کہ وہ اس مضمون کو پڑھیں جو حال ہی میں اکسفورڈ زندگی کے متعلق لکھا گیا ہے۔

نہ صرف نامور مسلمان علماء، اور سمجھدار مسلمان، بلکہ دوسری قوموں کے دوراندیش افراد بھی ان مذکورہ بالا بُری رسوم کے سخت خلاف ہیں۔ کیونکہ ان کے نتائج نہایت خطرناک ہیں۔ بلکہ پوپ نے بھی

ان برائیوں کے خلاف اعلان جنگ کیا ہے۔ سوسائٹی آف جینیز کے ایک رکن نے ایک مرتبہ مجھ سے کہا "مرد و زن کے اختلاط باہمی سے جو ہولناک نتائج پیدا ہو رہے ہیں، ہم ان سے بخوبی آگاہ ہیں لیکن کیا کیا جائے؟"

پردہ ان سب برائیوں کا بہترین علاج ہے۔ لیکن سوال یہ ہے کہ یورپ میں پردہ کون رائج کرے جبکہ خود مردوں نے عورتوں کو یہ حوصلہ عطا کیا ہے کہ وہ ایسا لباس زیب تن کریں جو مردوں کے لئے جنت نگاہ ثابت ہو خواہ عورتوں کی خودداری برقرار رہ سکے یا نہ۔ اندریں حالات پردہ ان اقوام کے لئے جو اس پر عامل ہیں ایک برکت کا موجب ہے۔ اور میں اپنے مسلمان بھائیوں سے خلوص کے ساتھ درخواست کروں گا کہ وہ اس رسم کو قائم رکھیں۔ ترک پردہ سوسائٹی کے اخلاق کو تباہ کر دے گا۔ خصوصاً ان حالات میں جبکہ اخلاقی اصول ہر جگہ کمزور نظر آتے ہیں، اور ان کی کمزوری کی وجہ سے ترک پردہ کے بعد، افراد مختلف عیوب میں گرفتار ہو جائیں گے۔ اگرچہ مستشرقان اور ان کے ہمنوا یہ کہتے ہیں کہ ایسا نہیں ہوگا۔

پردہ حفظان صحت کے خلاف نہیں ہے۔ اور اس کی وجہ سے عورتوں کی صحت پر کوئی برا اثر نہیں پڑتا۔ صرف پردہ کے دشمن ایسا کہتے ہیں۔ جس چیز کا دراصل صحت پر اثر پڑتا ہے وہ آب و ہوا ہے، اور یہ اثر ان عورتوں پر بھی پڑتا ہے جو پردہ نہیں کرتیں۔ پردہ کی ضرورت تو صرف اس وقت ہے جبکہ پردہ نشین عورت کو گھر سے باہر سڑک پر نکلنا پڑے۔ اور یہ صرف تھوڑی دیر کے لئے ہے۔ اس قلیل مدت میں، آکسیجن کا عنصر ہوا میں اس قدر کم نہیں ہو سکتا کہ پردہ نشین عورت کی صحت پر برا اثر پڑ سکے۔ ۱۹۲۶ء میں، اسلام قبول کرنے کے بعد، میں نے مختلف اسلامی ممالک کا سفر کیا تاکہ وہاں کے باشندوں کی حالت کا معائنہ کر سکوں، میں نے عرب کے بعض مقامات میں دیکھا کہ پردہ کی پابندی بہت سختی کے ساتھ کی جاتی ہے۔ لیکن اس کے باوجود پردہ نشین عورتیں بہت طاقتور نظر آئیں اور وہ غیر پردہ نشین عورتوں کو تمام جسمانی طاقت کے مقابلہ میں چیلنج کر سکتی ہیں۔

علاوہ بریں اس بات کو فراموش نہ کرنا چاہیئے کہ مسلمان عورتوں کو بھی تفریح کا اسی قدر حق حاصل ہے جس قدر مردوں کو، شرط صرف یہ ہے کہ تفریح گاہ صرف عورتوں کے لئے مخصوص ہو۔ لہذا اس کا الزام مسلمان مردوں پر عائد ہوتا ہے کہ انہوں نے اپنی عورتوں کے لئے ایسی

تفریح گاہیں کیوں نہیں بنائیں ؟ علاوہ بریں ان پر یہ الزام بھی ہے کہ انہوں نے اپنی عورتوں کے لئے ایسے سکول اور کالج کیوں نہیں بنائے جو ان کے مزاج، مذہبی رسوم، اور حالات کے مطابق ہوں تاکہ انہیں، ان کو، ان درسگاہوں میں بھیجنے کی ضرورت ہی درپیش نہ ہو جہاں کہ پردہ اور دیگر اسلامی رسوم کی پابندی نہیں کی جاتی۔ اس مقصد کے لئے عمدہ عمارتیں بآسانی تعمیر کی جاسکتی ہیں۔ جو مسلمان عورتوں کی صحت اور مذہب دونوں کے لئے مناسب ہوں۔ اگر مسلمان اس مقصد کی تکمیل کرلیں تو یہ بات آشکارا ہوسکتی ہے کہ پردہ ترقی کی راہ میں حائل نہیں ہے۔ اصل بات یہ ہے کہ مسٹر خان اور ان کے ہمخیال لوگ پردہ کو محض اس لئے بُرا سمجھتے ہیں کہ یہ رسم یورپ میں معیوب سمجھی جاتی ہے۔ اور مزید برآں یہ کہ یہ لوگ پردہ کے فوائد سے ناواقف ہیں۔ اس کے علاوہ اور کوئی وجہ نہیں ہے۔

مسلمان مصلحین کی اس حالت پر افسوس ہوتا ہے کہ ان کو یہ بھی علم نہیں کہ مسلمانوں کی اصلاح کا طریقہ کیا ہے ؟ وہ اپنی قومی پستی کے حقیقی اسباب کو دریافت کرنے کی کوشش کبھی نہیں کرتے، بلکہ یورپ کی آنکھ بند کرکے، بُرے امور میں تقلید شروع کردیتے ہیں۔ اور ترقی کی حقیقی بنیاد سے غافل رہتے ہیں۔ بالفاظ دیگر وہ غیر شعوری طور پر، اصلاح کی دھن میں، خود اپنے اخلاق کی جڑیں، کھوکھلی کرتے ہیں اور اس کو اپنی ترقی سمجھتے ہیں۔ مثلاً مسٹر خان مسلمان عورتوں سے اپیل کرتے ہیں کہ سب ملکر پردہ کی رسم کو خیرباد کہدیں۔ وہ ترک پردہ کے مہلک نتائج سے آنکھیں بند کرلیتے ہیں۔ اور اس بات کی تلقین نہیں کرتے کہ مسلمان عوام کو صحیح اسلامی اصولوں کے مطابق دینی اور دُنیاوی تعلیم دی جانے یا مسلمانوں کی صنعتی ترقی کے لئے کوشش کی جائے۔

اسلام نے عورت کو اس قدر آزادی اور اس قدر فیاضی کے ساتھ معاشرتی حقوق عطا کئے ہیں کہ اس سے زیادہ کا تصور کرنا نہ صرف غیر ضروری ہے بلکہ مضر بھی ہے۔ غور کیجئے اس نام نہاد آزادی نسواں کی تحریک نے امریکہ میں کیا گل کھلائے۔ بعض حلقوں میں عورت کی حیثیت محض ایک فٹ بال کی سی ہوگئی ہے۔ جسے ایک مرد، دوسرے کی طرف ٹھوکر لگا کر پھینک دے اور دوسرے حلقوں میں جہاں عورت کو اقتدار حاصل ہے، معاشرت اور خانگی زندگی بالکل تباہ ہوگئی ہے اور گھر کی مالکہ دوسری جگہ اپنی تفریح کا سامان تلاش کرتی ہے۔ اگر اسلام نے عورت کو پردہ کا حکم دیا ہے تو اس میں سراسر سوسائٹی کا فائدہ مدنظر ہے۔ ممکن ہے اس میں تھوڑی سی قباحت ہو لیکن یہ تکلیف ان عظیم الشان فوائد کی خاطر جو پردہ

سے حاصل ہوتے ہیں، بخوشی گوارا کی جا سکتی ہے۔

---

# سرکار دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم کا یوم ولادت

(مسٹر اسمٰعیل ڈی یارک بیرسٹر ایٹ لاء)

محترم حضرات اور خواتین!

حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے مبارک اور سعید یوم ولادت کی تقریب پر میں مسلم سوسائٹی برطانیہ عظمیٰ کی طرف سے آپ سب حضرات کا دلی خیر مقدم کرتا ہوں۔ گو یہ تقریب سرکاری تقاریب میں سے نہیں ہے مگر اس کے باوجود یہ بعض واضح اور ظاہر وجوہ کی بنا پر ہماری غیر سرکاری تقاریب میں بہت زیادہ اہمیت رکھتی ہے۔

گو ہم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو ہر اعتبار سے ایک انسان سمجھتے ہیں۔ مگر حضور کا عمل قرآن حکیم کے سمجھنے میں ہماری بہت مدد کرتا ہے۔ وہی قرآن حکیم جو حضورؐ پر نازل ہوا۔ یہی وجہ ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی حدیث کو اسلامی قانون میں قرآن کے بعد دوسرا درجہ حاصل ہے۔ شروع دن سے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے کردار کو اسلامی کردار کی حیثیت حاصل ہے۔ ہم زندگی کے ہر شعبہ اور روزمرہ کی تمام ضروریات میں حضورؐ کے اسوہ حسنہ کی اتباع کرتے ہیں۔ اس لئے حضورؐ کے یوم ولادت پر ہمارا حضورؐ کے حالات زندگی بیان کرنا نہ صرف طبعی بلکہ ضروری ہے۔

حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی حیات طیبہ موجودہ دور کے انسانوں کے لئے بھی غیر معمولی طور پر مفید ہے۔ اس لئے کہ یہ حضورؐ ہی تھے جن کے سپرد مہذب دور کی رہنمائی کی گئی۔ غیر محتاط اور غافل تاریخ داں ہی یہ کہہ سکتا ہے کہ موجودہ تہذیب کی ابتدا، چودھویں اور سولہویں صدی عیسوی کے دو بیداری اور ادبی میلان سے ہوئی۔ اور صحیح بات تو یہ ہے کہ موجودہ تہذیب کی ابتدا، سرکار دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم کے دور سے ہوئی۔ پچھلے ایک ہزار سال سے مختلف اقوام عالم میں جو معاشرتی، سیاسی اور اقتصادی تبدیلیاں ہوئیں وہ سب حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے بنائے ہوئے اصول و ضوابط کا نتیجہ تھیں اور ان سب میں حضورؐ

ہی کی اتباع کی گئی۔

اس کے باوجود کہ دنیا نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے بہت کچھ سیکھا۔ یہ اب بھی خطرات سے دوچار ہے تو اس کی محض وجہ یہ ہے کہ یہ موجودہ مہذب دور کی ضروریات کو پورے طور پر سمجھ نہیں سکی۔ بلا مشقت حاصل ہونے والے نفع، انسانی نسل میں غیر طبعی تفاوت، رنگ و نسل کے امتیاز اجتماعی زندگی کی خرابیوں مثلاً شراب نوشی، جوے بازی، اور مرد اور عورت کے غیر شریفانہ تعلقات کے سلسلہ میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے جو بے نظیر رویہ اختیار کیا اور آزادی ضمیر اور خیال کا جس طرح لحاظ رکھا۔ اسے موجودہ انسانیت کے لئے غیر فانی سرزنش کی حیثیت حاصل ہے۔

یہ کوئی تعجب انگیز بات نہیں کہ آپ سب، اسلامی حلقے کے اندر اور باہر ہر جگہ بہ تعداد کثیر حضورؐ کے نام پر یہاں جمع ہوئے۔ اور ذیل کی مقدس بحث میں شریک ہوئے۔ سبحان الذی ارسل رسولہٗ بالھدیٰ۔ پاک ہے وہ اللہ جس نے حضورؐ کو ہماری رہنمائی کے لئے مبعوث فرمایا۔"

# سرکار دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم۔ دنیا کے نجات دہندہ

(از جناب مولوی آفتاب الدین احمد صاحب)

صاحب صدر، مسلمان بھائیو، بہنو اور دوسرے مذاہب کے ماننے والے دوستو!

انسان کی تمدنی زندگی، ایک اتفاقی طبعی حادثہ کی طرح زمانی اعتبار سے ماضی کے ایک ایسے دور کی طرف عود کرتی ہے جس میں ہر طرف مردنی طاری تھی اور یہ دور ایک ایسی شخصیت کے انتظار میں تھا جو اس کی نبض پر ہاتھ رکھ کر اسے نئی زندگی بخشے۔ یہ شخصیت تعمیری قوتوں کا خزانہ تھی۔ ایسی شخصیت کو جاننے اور سمجھنے کے لئے اقتصادی، سیاسی اور نسلی قسم کے سطحی حالات کو دیکھنے کی احتیاج نہیں ہے۔ بلکہ ضرورت ہے اس چیز کی کہ انسانیت کے اصل منبع، انسانی اعمال و افعال کے اصل ماخذ اور انسانی جذبات و محرکات کو پہچانا جائے۔ یہ شخص انسان کی منتشر اور پراگندہ عقل و شعور کو اس کی ذات کی طرف پھیر دیتا ہے کہ یہی تمام تر تہذیبی تخلیق کی اصل بنیاد ہے۔ اس قسم کا شخص مذہبی رہنما و رہبر کہلاتا ہے، تاکہ انسانیت کے دوسرے معمولی رہنماؤں، اور اس میں امتیاز ہو سکے۔ عربی میں اسے نبی کہا جاتا ہے۔ اس لئے کہ یہ اللہ غیر مرئی کا پیغام، سچی انسانیت کے تمام طبقات دنیا کو

تاریخ میں جہاں کہیں بھی ہم اضطراب و بے چینی پھیلی ہوئی دیکھتے ہیں وہاں ہمیں یہ بھی نظر آتا ہے کہ رحیم و کریم اللہ کی طرف سے اس کے ایک نبی مبعوث ہوئے۔

ان تمام انبیا میں سے آخری نبی ہمارے رسول محمد صلی اللہ علیہ وسلم ہیں۔ ساتویں صدی عیسوی تمام قدیم تہذیبوں کا زمانہ مرگ ہے۔ اس زمانہ میں تمام پرانی تہذیبیں اپنے بستر مرگ پر پڑی ایک نئی تہذیب کے لئے جگہ بنا رہی تھیں۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم ایسے مردہ دور میں ایک انتہائی مردہ طبقہ میں پیدا ہوئے۔

حضورؐ مکہ میں سوموار کے دن ۱۲ ربیع الاول مطابق ۵۷۰ء کو عالم وجود میں تشریف لائے ہم آج اسی مبارک دن کی یاد منا رہے ہیں۔ یہ بھی لطف کی چیز ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا وصال بھی اسی مہینہ میں ہوا۔ گو دن یہی نہیں تھا۔

حضورؐ کی پیدائش سے پہلے حضورؐ کے والد ماجد انتقال فرما چکے تھے۔ حضورؐ چھ برس کے تھے کہ حضورؐ کی والدہ ماجدہ بھی اس دنیا سے رحلت فرما گئیں۔ اس طرح بہت چھوٹی عمر ہی میں حضورؐ کو زندگی کی مشکلات سے سامنا کرنا پڑا۔ ہمیں حضورؐ اپنے بچپن میں کمزور کی امداد کرتے نظر آتے ہیں جوانی میں ہم آپؐ کو کچھ اس طرح دنیاوی کام کاج کرتے ہوئے دیکھتے ہیں کہ چھوٹے اور بڑے سب آپؐ کے اخلاق حسنہ کے مداح ہیں۔ پھر آپؐ شہر کی متمول خاتون سے نکاح کرتے ہیں۔ آپؐ فطرتاً غریب نواز اور ہمدرد خلائق ہونے کی وجہ سے، انسانیت کے دکھ اور درد کے عملی حل تلاش کرنے پر متوجہ ہوتے ہیں۔ آپ تنہائی کی زندگی اختیار کرتے ہیں اور عبادت و ریاضت کرتے ہیں۔

چالیس سال کی عمر کو پہنچکر آپؐ کو نبوت کے شرف سے نوازا گیا۔ اس نئے تجربہ سے آپؐ کچھ پریشان اور مضطرب ہو جاتے ہیں۔ مگر آپؐ کی محبوب بیوی حضرت خدیجہؓ جن کی رفاقت میں آپؐ نے ۱۴ سال نہایت نیکی اور پاکیزگی کی زندگی گزاری۔ آپؐ کو وقتی طور پر تسلی اور تشفی دیتی ہیں۔

اس طرح ایک عورت حضورؐ پر سب سے پہلے ایمان لاتی ہے اور آپ کی امداد کرتی ہے۔ اور یہ فخر عورتوں کے لئے کوئی کم چیز نہیں۔

بعد کے دس سال میں حضرت خدیجہؓ حضورؐ کے چند دوسرے غلاموں کے ساتھ ملکر حضورؐ کو دشمنوں کے حملوں اور شرارتوں سے بچانے میں بہت زیادہ مدد دیتی ہیں۔ نبوت کے بارہویں سال

میں جبکہ حضورؐ کی زوجہ محترمہ حضرت خدیجہؓ اور حضورؐ کے چچا ابو طالب کا انتقال ہو چکا ہوتا ہے اور دشمنوں کی شرارتوں کے انسداد کا یہ چھوٹا سا ظاہری ذریعہ بھی نہیں رہتا تو حضورؐ مکہ کو چھوڑ کر ایک اور شہر کو جسے مدینہ کہا جاتا تھا - اور جو مکہ سے ۲۵۰ میل شمال میں واقع تھا، اپنی تبلیغی سرگرمیوں کا مرکز بنانے کا ارادہ کر لیتے ہیں - یہاں حضورؐ اور حضورؐ کے ساتھیوںؓ کا دلی خیر مقدم کیا گیا - مرکز کی یہ تبدیلی اسلامی سنہ ہجری کی بنا ڈالتی ہے - اور یہ سال اس سنہ ہجری کا ۱۳۵۷ واں سال ہے

مدینہ پہنچکر بھی حضورؐ کے پیغام حق و صداقت کے دشمن حضورؐ کو آرام سے نہیں بیٹھنے دیتے - حضورؐ کی کمزور پناہ گاہ پر قوی اور منظم دشمن حملہ آور ہوتا ہے - حضور صلی اللہ علیہ وسلم اپنے رفقائے کار کی مختصر سی جماعت کو ساتھ لے کر مدافعت فرماتے ہیں - جہاں تک انفرادی تعاقب اور تنگ کرنے کا تعلق تھا وہاں حضورؐ اور حضورؐ کے ساتھیوں نے عدم تشدد کا رویہ روا رکھا - اور بے شمار تکالیف اور مصائب کو خندہ پیشانی سے برداشت کیا - اس سے دیکھنے والوں پر حضورؐ کے اخلاق حسنہ کا بہت زیادہ اثر ہوا - مگر اب جبکہ دشمن نے منظم ہو کر آپؐ کی تحریک کو ختم کرنے کے لئے آپؐ پر چڑھائی کی تو آپؐ نے نہایت استقلال اور سمجھداری سے ان کا مقابلہ کیا - اور چونکہ آپؐ حق و صداقت کے علمبردار تھے اور خدا آپؐ کے ساتھ تھا - اس لئے آپؐ کامیاب ہوئے - اور بالآخر شہر مکہ بغیر کسی خونریزی کے فتح ہو گیا - اور حضورؐ اس میں داخل ہو گئے - آپؐ نے دشمنوں کو اس وقت معافی نہیں دی - جبکہ دشمن قوی تھے - کہ اگر آپؐ ایسا کرتے تو یہ بے معنے ہوتا -

آپؐ نے دشمنوں کو زیر کرنے کی پوری کوشش کی، اور جب وہ پورے طور پر زیر ہو گئے تو آپؐ نے ان کو غیر مشروط معافی دے دی - جب آپؐ کے وہ دشمن جنھوں نے آپؐ کو، آپ کے خاندان اور آپؐ کے ساتھیوں رضی کو متواتر ۲۲ سال تک ہر قسم کی تکلیف دی - اور جو قصاص کے اصول سے ہر قسم کی سزا کے مستحق تھے - آپؐ کے حضور میں پیش ہوئے تو آپ نے ان کو مخاطب کرتے ہوئے فرمایا :- " لا تثریب علیکم الیوم - انتم الطلقا - آج تم پر کسی قسم کی سختی نہیں کی جائے گی - تم سب آزاد ہو "

اس سے تھوڑی دیر بعد جبکہ آپؐ کے خلاف تمام قوتیں ختم ہو گئیں - اور عرب کی اس نئی ابھرتی ہوئی قوت کے سامنے جھک گئیں تو حضورؐ ۶۳ برس کی عمر میں بخار میں مبتلا رہ کر اس دنیا سے دوسری دنیا

کو تشریف لے گئے۔ آپؐ نے اپنے پیچھے، اپنے ماننے والوں کی رہنمائی و ہدایت کے لئے، کتاب اللہ اللہ پر صحیح ایمان، اور ایک ایسی بین الاقوامی تہذیب چھوڑی جس نے دُنیا کو اس کی عمر بھر کی غفلت سے بیدار کر دیا۔

ہم یہاں حضورؐ کی پاکیزہ زندگی کے چند کارنامے بیان کرینگے۔

ایک ایسے پیغمبرِ خدا کی شخصیت اور افعال و اطوار جو وحی کے ذریعہ انسانی ہدایت و رہنمائی کا کام کرتا ہے کوئی چھپی اور پیچیدہ چیز نہیں۔ آپؐ کی شخصیت کو تاریخ میں بے نظیر اہمیت حاصل ہے آپؐ کے چاروں طرف بے شمار نقاد موجود تھے۔ اور آپؐ کی زندگی کا جائزہ لے رہے تھے۔ آپؐ کی زندگی کے ہر ایک واقعہ کو بڑی احتیاط سے دیکھا گیا۔ اور پھر اسے بڑی ہی دیانت سے ضبط تحریر میں لایا گیا دُنیا میں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے سوا، اور کوئی ایسی شخصیت نہیں جسے پوری طرح پبلک کے سامنے لایا گیا ہو۔ اور نہ ہی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے سوا، کسی اور شخص کا کردار دُنیا کی بے شمار آبادی کے لئے اخلاقی معیار بنا ہے۔ آپ کی واضح اور متین شخصیت کے اثرات کو نہ تو کسی غیر معمولی ذریعہ اور نہ ہی کسی سریع الاعتقادی کی بنا پر دور کیا جا سکتا ہے۔ باوجودیکہ آپؐ دنیا کے تمام بانیان مذاہب میں سے سب سے زیادہ کامیاب تھے مگر آپ کو انسان (آدمی زادہ) سمجھا جاتا ہے۔ آپؐ نے اپنے صحابہؓ کو بتا دیا کہ وہ ایک مطیع و منقاد ماں کے بیٹے ہیں اور اس طرح جسمانی نظام کے پابند ہیں جس طرح کہ دوسرے لوگ ایک انسان ہونا آپؐ کے نزدیک سب سے بڑے فخر کی بات تھی۔ مگر اس کے باوجود آپؐ اللہ کے حضور بڑی بڑی شان کے مالک تھے۔

آپؐ نے نہ صرف ایک اللہ کی عبادت کی تعلیم دی بلکہ دُنیا کو یہ بھی بتایا کہ اللہ ساری کائنات کا خدا ہے۔ آپؐ نے دعا میں اللہ تعالے کو سارے جہانوں کا خدا کہا ہے، ایک خدا سے آپ کا مقصود غیر منقسم انسانیت تھی اور جس میں سیاسی اور روحانی طور پر منتخب اشخاص کی کوئی تمیز نہیں تھی۔ آپؐ نے ساری دنیا کو پیغام الٰہی پہنچایا، اور تمام انبیائے سابقین کی عظمتوں کا اعتراف کیا۔

انسانی برادری اور اخوت اپنے تمام تر رنگوں میں آپؐ کے صحابہؓ میں پائی جاتی تھی۔ باوجودیکہ ایک دوسری تہذیب اسلام کو کچلنے اور دبانے کی کوشش کر رہی ہے۔ مگر اسلامی تہذیب اس اعتبار سے اس سے بہت زیادہ نمایاں ہے کہ اس میں کسی قسم کا نسل یا رنگ کا امتیاز نہیں ہے اور نہ ہی

حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے نام لیواؤں میں ذات پات کی تقسیم نے نفرت پیدا کی ہے۔ حتیٰ کہ حضور کے مذہب میں مسجد بھی امتیازی نشستوں کی لعنت سے پاک ہے۔ آپؐ کے ماننے والوں میں حقیقی عظمت و بڑائی صرف انہی لوگوں کو حاصل ہے جو کردار کے اعتبار سے بلند و بالا ہیں۔ دنیاوی عظمت و امارت اور دماغی برتری بجز اخلاقی اور روحانی عظمت کے بھی مسلمانوں کے نزدیک باعث تعریف نہیں۔

آپ کی ذات مبارک دنیا کے لئے مکمل نمونہ تھی۔ آپؐ میں قیصر اور پوپ دونوں کی صلاحیتیں بغیر پہلے کے بکھر اور دوسرے کی مراعات کے موجود تھیں۔ آپ کی پاکیزہ زندگی، انسانی زندگی کے تمام شعبوں میں ہماری مکمل رہنمائی کرتی ہے۔ ایک یتیم کی حیثیت سے آپ غریبوں اور کمزوروں کی اعانت و امداد کی طرف متوجہ ہوتے ہیں۔ اور آخری زندگی میں آپؐ پوری قوم کے روحانی اور دنیاوی آقا کی حیثیت اختیار کر لیتے ہیں۔ ایک تاجر، ایک صابر و شاکر مبلغ، ایک مہاجر، ایک قانون داں، ایک سپہ سالار، ایک سیاست داں، اور ایک مجلسی مصلح کی تمام تر صلاحیتیں آپؐ کی اکیلی ذات بابرکات میں موجود تھیں۔ مبارزت کی صورت میں گو آپؐ بہت سخت تھے۔ مگر رحم اور شرافت کی درخواست پر آپؐ بہت زیادہ نرم دل تھے* کمزور، جاہل، غیر مہذب اور خصوصیت سے بچوں کے ساتھ آپ کا سلوک بہت زیادہ مشفقانہ تھا۔ اور حقیقت میں آپؐ سب کے پیغمبر تھے۔

خصوصیت سے آپؐ طبقہ نسواں کے نجات دہندہ تھے۔ آپؐ نے اسے جنسی زندگی کی عظمت عطا فرما کر انتہائی پستیوں سے نجات دی۔ اسے ضروری تربیت اور جلا دے کر نا سمجھ انسانیت پر جنسی ضروریات کی سربستہ روحانیت سے آگاہ کر دیا۔ اس موجودہ دنیا کے لئے جو جنسی جذبات کو بہت بُری طرح استعمال کر رہی ہے اور اجتماعی اور روحانی زندگی میں اس کے زہریلے نتائج و اثرات سے پریشان ہے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی تعلیمات ہی اطمینان بخش ہو سکتی ہے۔ آپؐ نے عورت کو جسمانی اور اقتصادی زندگی میں مختار بنا کر اسے نجات بخشی۔ آپؐ نے اس کے لئے وراثت، جہیز اور مہر کو ضروری قرار دیا۔ آپؐ صنف نازک کے محض زبانی ہمدرد نہ تھے، بلکہ آپؐ نے اسے صحیح عظمت اور آزادی عطا فرمائی گم کردہ راہ نسوانیت کے لئے آپؐ ہی کی ذات مشعل راہ ہو سکتی ہے۔ اور یہ آپ ہی ہیں جن کے طفیل یہ صحیح نجات حاصل کر سکتی ہے۔

اگر غیر فانی خدا پر عقیدہ رکھنا ضروری اور لابدی ہے۔ اگر قادر مطلق خدا تمام عزائم اور مہمات کا مقصود

* آپ سب سے زیادہ بہادر اور بہادری کے باوجود بہت زیادہ رحم دل تھے۔

منتہیٰ ہے تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی زندگی سے زیادہ اس کی واضح مثال اور کہیں نظر نہیں آتی دس سال تک آپؐ نے اپنے لوگوں کے ہاتھوں انتہائی مصیبتیں اور تکلیفیں اٹھائیں اور لطف یہ کہ اس پوری مدت میں آپ کے مشن کو اس سے کچھ زیاں نہ پہنچا۔ مکہ والوں کی سخت دلی نے آپؐ کو مجبور کیا کہ آپ طائف، مکہ کے ایک قریبی مقام کی طرف رجوع فرمائیں۔ مگر آپؐ کے لئے یہ کتنی بڑی مایوسی تھی کہ ان لوگوں نے نہ صرف آپؐ کے پیغام پر کوئی توجہ کی بلکہ آپ کو مجبور کیا کہ آپؐ ان کے شہر سے نکل جائیں۔ اور جوں ہی آپؐ شہر سے باہر نکلے، اس شہر کے لونڈوں نے روساء شہر کے ایما پر، آپؐ پر پتھر برسائے۔ اور جب درد، اور جریان خون کے باعث آپؐ بیٹھ جاتے ظالم، آپؐ کو زبردستی اٹھا دیتے اور بکتے کہ "یہ جگہ تمہارے آرام کرنے کے لئے نہیں بنائی گئی ہے" یہی کیفیت متواتر تین میل تک رہی۔ اس طرح ہر جگہ اور تمام انسانوں سے مایوس ہوکر، آپؐ نے اپنے رب کے حضور جو دعا کی وہ ہمیشہ ہمیشہ اس دنیا میں انسانیت کے لئے اخلاقی اور روحانی جدوجہد کے وقت ایک بہترین سرمایہ بنی رہے گی۔

آپؐ نے اپنے اللہ سے عرض کی:۔

"اے میرے اللہ! میں تجھ ہی سے اپنی قوت کے انحطاط کی شکایت کرتا ہوں۔ تیرے ہی حضور اپنی کمزوری اور دنیا کی نگاہ میں اپنی بے وقعتی کا شکوہ گو ہوں۔ تو ہی سب سے زیادہ رحیم و کریم ہے، تو ہی کمزور کا والی و آقا ہے۔ تو مجھے کس کے بھروسے پر چھوڑ رہا ہے؟ غیر ہمدرد دشمن کے بھروسے پر جو انتہائی ترشروئی سے مجھ پر پل پڑتا ہے یا قریبی دوست کے بھروسہ پر جس کے سپرد تو نے میرے معاملات کر دیئے ہیں؟ میں کسی چیز کی پرواہ نہیں کرتا۔ صرف تیری حفاظت کی آرزو رکھتا ہوں۔ میں تیرے ہی حضور پناہ لیتا ہوں۔ میں تیری روشنی کا طلبگار رہوں۔ ایسی روشنی جس سے آسمان روشن ہیں اور جس سے ہر قسم کی تاریکی نور میں تبدیل ہو جاتی ہے۔ اور جو اس دنیا اور دوسری دنیا کے معاملات کی نگرانی کرتی ہے۔ اے اللہ یہ کبھی نہ ہو کہ میں تیرے راستہ سے دور جا پڑوں۔ یا تو مجھ سے ناراض ہو جائے۔ دنیا میں تیرے سوا اور کوئی قوی اور طاقتور نہیں۔"

اس دعا نے بلاشبہ سمجھدار انسانیت کو ایک ایسے خطرہ سے آگاہ کر دیا جو اس کے سر پر موجود تھا۔

رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم میں یہ خصوصیت بھی تھی کہ آپ مکمل رہنما تھے۔ آپؐ نے جس طرح لوگوں کے دماغوں پر قابو پایا اس کی مثال کہیں اور نظر نہیں آتی۔ کارلائل نے صحیح کہا ہے کہ دنیا کی سب سے زیادہ آبادی محمد صلے اللہ علیہ وسلم کے الفاظ پر جس طرح ایمان رکھتی ہے کسی اور شخص کے الفاظ پر نہیں رکھتی۔ خواہ وہ کوئی بھی کیوں نہ ہو۔ اور میں تو یہ بھی کہوں گا کہ نہ صرف آج انسانوں کی سب سے زیادہ تعداد حضورؐ کے الفاظ پر ایمان رکھتی ہے بلکہ ہمیشہ سے یہی ہوتا رہا ہے۔

اس کے باوجود آپؐ تمام مذہبی رہنماؤں سے زیادہ جمہوریت نواز تھے۔ آپؐ نے اپنے رفقائے کار کو "صحابی" کے لفظ سے یاد کیا۔ آج کل کی اصطلاح میں کامریڈ سے جو مفہوم مراد ہے، صحابی کے بھی یہی معنے ہیں۔ حضورؐ نے اپنے ساتھیوں میں سے بعض کو انصار کا لقب بھی دیا۔ آپؐ نے اپنے اور مسلمانوں کے درمیان کسی قسم کا جسمانی اور نفسیاتی امتیاز نہیں پیدا ہونے دیا۔ گو آپؐ آخر عمر میں تمام قوم کے روحانی اور دنیاوی بادشاہ بن گئے تھے۔ مگر آپؐ ہمیشہ ایک معمولی اور غریب شہری کی طرح رہے اور میدان کارزار میں بھی آپؐ کی حیثیت ایک معمولی سپاہی کی ہوتی۔

حضورؐ کی ذات کل انسانیت کے لئے ہر اعتبار اور ہر نوعیت سے نجات دہندہ ہے۔ کیونکہ آپ نے انسان کو ایک انسان کی حیثیت سے تمام عظمتیں عطا فرما دیں۔ موجودہ انسانیت جو ہر قسم کے مکروفریب اور کچل دینے والی لیڈرشپ کے پنجہ میں گرفتار ہے۔ سرکار دوعالم صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف رجوع کر کے انسانی عظمت کو تباہی سے بچا سکتی ہے۔ کہ تنہا حضورؐ ہی کی ذات اور حضور ہی کی تعلیمات کی اتباع ہی موجودہ سماجی ماحول کو صحیح امن و سکون بخش سکتی ہے۔

حضور صلی اللہ علیہ وسلم پر اللہ تعالےٰ کی ہزار ہزار رحمتیں اور برکتیں نازل ہوں۔ اور اے کاش آپؐ کی یاد ہماری اس مردہ زندگی میں نئی روح پیدا کر دے۔

---

## اطلاع

# اسلام اور مسیحیت میں مماثلت

(از جناب مولوی آفتاب الدین احمد صاحب)

(گزشتہ سے پیوستہ)

مسیحیت کا ایک اور مخصوص عقیدہ "فضل سے نجات" کا ہے۔ لیکن وسیع معنوں میں یہ اصول بھی اسلامی ہو سکتا ہے۔ قرآن مجید میں ایک آیت ہے "الرحمٰن علم القرآن" یعنی اللہ وہ رحمٰن ہستی ہے جس نے انسان کو قرآن کا علم عطا کیا۔ بالفاظ، خدا کی شان رحمانیت اس امر کی مقتضی ہے کہ دنیا میں نبی اور الہام بھیجے جائیں۔ تاکہ انسان کی روحانی ضروریات پوری ہو سکیں۔ اگر ہمارے مسیحی دوست لفظ فضل کو وسیع ترین معنے میں استعمال کر سکیں اور اس امر پر زور نہ دیں کہ فضل کے معنے ہیں یسوع کے خون سے نجات، تو وہ مسلمانوں کے ہم عقیدہ ہو سکتے ہیں۔ اور اس صداقت کے معترف ہو جائیں گے جس کا بعض مسیحی فرقے انکار کرتے ہیں۔ اسلامی زاویۂ نگاہ سے اس جملہ "فضل سے نجات" میں جو تصور پایا جاتا ہے، اور غالباً ابتدا میں عیسائیوں میں بھی یہی مفہوم رائج ہوگا۔ وہ یہ ہے کہ انسان بلحاظ اپنی تخلیق کے ہمیشہ نیکی کی راہ پر نہیں چل سکتا۔ خواہ اس میں روحانیت کتنی ہی شدید کیوں نہ ہو۔ جب تک خدا اپنی تائید سے اس کو تقویت نہ بخشے اور وہ تائید یہ ہے کہ نیکی کے کاموں کی توفیق ملے۔ اور یہ تخیل اس خیال کی بھی تردید کرتا ہے کہ انسانی عقل خدا کی منشا کو معلوم کرنے کیلئے کافی ہے۔ اور خدا کی طرف سے ایک خاص توفیق کا اعلان کرتا ہے۔ جو بندوں کے لئے ضروری ہے روحانی کامیابی کے لیئے۔ پس انفرادی طور پر افعال کی ذمہ داری کا عقیدہ رکھتے ہوئے مسلمان بھی فضل سے نجات کے اصول کو تسلیم کر سکتے ہیں۔ اگرچہ اس سے ان کا مطلب جدا گانہ ہوگا۔

آخری عقیدہ کفارہ کا ہے۔ اگر اس کی تشریح قدرے رواداری کے ساتھ کیجائے تو یہ تخیل بھی مسلمانوں کو تسلیم ہے۔ اگر مذہبی پیشوا کی شخصی مثال، خالق اور مخلوق کے مابین باہمی رضامندی کا سبب ہو سکتی ہے تو تمام مذہبی پیشوا، ایک رنگ میں کفارہ ادا کرتے ہیں۔ کیونکہ وہ خالق اور

مخلوق کے درمیان مصالحت کراتے ہیں اور شفاعت کے اسلامی تخیل کا مفہوم بھی یہی ہے۔ اور کفارہ کے ساتھ صعوبت کا تخیل تو گویا ایک منطقی لازمہ ہے۔ کیونکہ دُنیا میں ایسا کونسا مصلح یا نبی گزرا ہے جس نے بندوں اور خدا کے مابین مصالحت کے سلسلہ میں بندوں کے ہاتھوں تکلیف نہیں اٹھائی چونکہ یہ ابتلا تمام مصلحین عالم کی زندگیوں میں مشترک ہے اس لئے استعارتاً اس کو وہ قیمت کہہ سکتے ہیں جو یہ مصلحین، انسانوں کی کمزوری کے عوض ادا کرتے ہیں۔ اور قرآن مجید نے، انبیا کی اس حالت کا نقشہ بار بار موثر الفاظ میں کھینچا ہے۔ پس اس اصول میں بھی مسلمانوں اور عیسائیوں میں کئی باتیں بطور قدر مشترک موجود ہیں۔

عقائد کو چھوڑ کر، جب ان دونوں مذاہب کی تعلیمات کی روح پر غور کرتے ہیں تو مسیحیت میں سب سے بڑی نیکی یہ ہے کہ اللہ کی مرضی کے سامنے سر تسلیم خم کیا جائے۔ چنانچہ جناب مسیح فرماتے ہیں "میری مرضی نہیں بلکہ تیری مرضی پوری ہو۔" آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے پیش کردہ مذہب کا نام اسلام ہے۔ اور اس لفظ کے معنے ہی ہیں خدا کے سامنے سر تسلیم خم کرنا۔ گویا مذہب کا نام ہی کامل اطاعت کا مطالبہ کرتا ہے۔ اور اسلام کا تمام ضابطہ اخلاق، انسان کے نفس امارہ کو خدا کے سامنے جھکنے کا طریق سکھانے کا نام ہے۔ مسیحیت مادی اور روحانی دُنیا میں جیسا کہ میں سمجھتا ہوں امن قائم کرنے کی مدعی ہے اور زیتون کی پتی کا نشان اس حقیقت کا مظہر ہے۔ اور جناب یسوعؑ کو "امن کے شہزادہ" کا لقب بھی دیا گیا ہے۔ لفظ اسلام کے معنے امن اور صلح کے بھی ہیں۔ پس دونوں مذاہب کا مقصود بالکل یکساں ہے۔ پس ہم دیکھتے ہیں کہ اسلام اور مسیحیت کی نہ صرف روایات یکساں ہیں بلکہ اصول کے اعتبار سے مذہبی تخیلات اور مقاصد بھی۔ اور اس سے بھی زیادہ اہم بات یہ ہے کہ ان کی روحانی اتباع میں بھی تناقض نہیں ہے۔ کیونکہ مسیحیت کی مرکزی شخصیت اسلام میں بھی بہت عزت کی نگاہ سے دیکھی جاتی ہے۔ میں اس سے انکار نہیں کر سکتا کہ کچھ اختلافات بھی پائے جاتے ہیں۔ اختلافات تو سگے بھائیوں میں بھی ہوتے ہیں۔ اور خود مسیحی کلیسا میں اندرونی اختلافات موجود ہیں۔

اب سوال یہ ہے کہ پھر یہ مسلسل اور متواتر دشمنی کیسی؟ جو ان دونوں مذاہب کے پیرؤوں میں پائی جاتی ہے۔ اس کا جواب وہی ہے جو میں قبل ازیں بیان کر چکا ہوں۔ کیونکہ ان دونوں میں اسقدر

شدید مماثلت پائی جاتی ہے۔ اب وقت آگیا ہے کہ یہ دونوں اپنی مماثلت کا احساس کریں اور ان اختلافات کو دور کرنے کی کوشش کریں۔ جن کی شدت کی وجہ سے نفس مذہب کو سخت نقصان پہنچنے کا اندیشہ ہے۔ کیونکہ ان اختلافات کی بنا پر مخالفین مذہب کی حوصلہ افزائی ہوتی ہے۔ اس سوال کا جواب میں اپنے ان عیسائی اور مسلمان دوستوں کی رائے پر چھوڑتا ہوں، جو اس مجلس میں اس وقت تشریف فرما ہیں۔

---

# مکتوباتِ ووکنگ

مونگٹن لین - بریڈ فورڈ - یارکس -

بخدمت امام مسجد ووکنگ انگلستان

جناب عالی - السلام علیکم - مجھے آپ کا گرامی نامہ مل گیا ہے - میں سکرٹری صاحب مسجد ووکنگ کا شکریہ ادا کئے بغیر نہیں رہ سکتی، جنھوں نے آپ کی عدم موجودگی میں میری اچھی طرح آؤ بھگت کی -
میں ایک فوٹو اور ایک اپنا مختصر مضمون ارسال خدمت کرتی ہوں - اس مضمون میں یہ دکھاؤں گی کہ میرے قبول اسلام کے کیا اسباب تھے - گزشتہ دسمبر میں مسز مچیل کے ایک وسیع مکان میں فروکش ہوئی - اس مکان میں ہر وقت چودہ پندرہ اشخاص ضرور رہتے ہیں - ان سب کے خیالات معتقدات جداگانہ ہوتے ہیں - ان کا تعلق مختلف فرقوں سے ہوتا ہے - علاوہ بریں ایک یہودی ربی دن میں دو تین بار بلاناغہ آتا ہے - سالٹ لیک سٹی سے اکثر اوقات ایک عیسائی مبلغ بھی آتا جاتا رہتا ہے جب اول اول یہاں آئی تو میں نے ایک عیسائی لڑکی مے سے بطور تفنن طبع خطاب کیا اور کہا کہ دیکھو کیسی عجیب بات ہے کہ مچیل ان تمام یہودیوں، عیسائیوں اور مارمنوں سے شیر و شکر ہو کر رہتی ہے - اسے کسی سے کوئی اختلاف نہیں - مے نے جواب دیا آپ نہیں جانتیں مسز مچیل ایک نیک اور باسلیقہ خاتون ہے لیکن یہ بات ضرور ہے کہ وہ بیدین ہے - میں نے حیرت سے کہا بیدین ہے - مے نے کہا ہاں مسز مچیل مسلمان ہے -

مے کا یہ ریمارک آپ کو عجیب نظر آئے گا لیکن یہ ایک حقیقت ہے کہ وہ عیسائی حضرات جو مسز مچیل کی بیدینی کا فتوے دیتے ہیں - اگر اسلام سے ان کو واقفیت بہم پہنچائی جائے تو وہ یقیناً حلقہ بگوش اسلام ہو جائینگے - سب کے سب مسز مچیل کی اچھائی کے تو قائل ہیں ہی، بلکہ اس کی سخاوت کے مداح ہیں - مذہبی بحثیں جو وقتاً فوقتاً ہوتی رہتی ہیں ان میں مسز مچیل کو اسلام کی تبلیغ کا خوب وقت مل جاتا ہے ایک دفعہ ایک یارک شائر کا انشورنس انسپکٹر شام کے وقت یہاں کسی سے ملنے کے لئے آیا جب اسے معلوم ہوا کہ مسز مچیل مسلمان ہے تو اس نے اس سے تبادلہ خیالات کرنے کا اشتیاق ظاہر کیا - انشورنس انسپکٹر

عقائد کے اعتبار سے کٹر رومن کیتھولک تھا مسز مچیل کے دلائل کا رد کرنے سے عاجز ہو گیا۔ قریب تھا کہ آنکھوں سے آنسو نکل آئیں۔ اس نے مسز مچیل سے کہا کہ جب تک تم یسوع مسیح اور کفارہ پر ایمان نہیں لاؤ گی تمہاری نجات نہیں ہو سکتی۔ اور ساتھ ہی ساتھ یہ بھی کہا کہ کسقدر افسوس کا مقام ہے کہ ایک ایسی جہاں دیدہ خاتون دین مسیحی چھوڑ کر اسلام قبول کر لے۔ یہ فعل نہایت مبتذل ہے۔ جب یہ انشورنس انسپکٹر رخصت ہونے لگا تو اس نے نا امید ہو کر کہا مسز مچیل تم نے میری ایک بات بھی نہ مانی۔ میرا فرض منصبی تھا کہ میں تمہاری نجات کا راستہ دکھاؤں۔ چند ہفتوں کے بعد انشورنس انسپکٹر نے مسز مچیل کو اپنے ہاں آنے کی دعوت دی۔ وہاں وہ یہ چاہتا تھا کہ اس کی ملاقات Bishop of Ripon رپن کے بشپ سے کرائے۔ اب تک وہ انسپکٹر رسائل اور چھوٹے چھوٹے ٹریکٹ بھیجتا رہتا ہے۔

میں اکثر اوقات، مارمن عیسائی، اور یہودی ربی، اور مسز مچیل میں جو باہمی گفتگو ہوتی تھی سنا کرتی تھی۔ میں بھی اس مکالمہ میں دلچسپی لیتی تھی۔ اور بعض سوالات بھی پیش کرتی تھی۔ مسز مچیل ان کا جواب بھی عمدگی اور خوش اسلوبی سے دیا کرتی تھیں۔ یہاں ہمارے پاس اسلامی کتب کا کافی ذخیرہ ہے بعض مطبوعات آپ کے مشن کی ہیں۔ مسز مچیل سے میں کتابیں مستعار لے کر پڑھتی رہی۔ اور موصوفہ نے خود زبانی بھی بہت کچھ اسلام پر روشنی ڈالی۔ یہ سب کچھ ایک دن یا ایک ہفتہ یا ایک مہینہ میں نہیں ہوا بلکہ میں نے اسلامی تعلیم سبقاً سبقاً حاصل کی۔ مسز مچیل ہر نکتہ کو واضح طور پر میرے ذہن نشین کر دیا کرتی تھی۔ مجھے وضو کا طریق، نماز اور روزہ بھی سکھایا۔ جب اسے میرے عقائد کا کلیتہً یقین ہو گیا تو وہ مجھے اپنے ساتھ ووکنگ لائی۔ مجھے معلوم ہوا ہے کہ اب میں سیدھے راستہ پر آگئی ہوں۔

آپ کا بہت شکریہ کہ آپ نے مجھے اسلام کی دولت سے سرفراز کیا۔

آپکی نیازمند:۔ گووین جمیلہ کوپر۔ لاس انجیلس، کیلیفورنیا۔

---

بخدمت جناب امام صاحب شاہجہان مسجد ووکنگ انگلستان۔

برادر عزیز۔ السلام علیکم۔ مدت ہوئی۔ میں نے آپ کو ایک خط لکھا تھا۔ جس کا جواب آپکی طرف سے موصول نہیں ہوا۔ اس دوران خاموشی میں، میں نے اکثر آپ کو یاد کیا ہے۔ کیونکہ آپ پہلے مسلمان ہیں جنھوں نے میرے ساتھ کرمفرمائی کی اور میرے سوالات کا جواب دیا۔

اسلامک ریویو کے متعلق اکثر حیرانی رہی ہے۔ آیا یہ اب بھی شائع ہوتا ہے یا نہیں۔ اگر شائع ہوتا ہے تو مجھے اس کی کاپیاں کیوں نہیں پہنچتی رہیں۔ عرصہ ہوا، میں نے آپ کو رسالہ میں شائع ہونے کے لئے مضمون بھیجا تھا۔ وہ اب تک نہیں شائع ہوا۔ اس لئے میں نے مزید مضامین آپ کو نہیں ارسال کئے۔

ایک مسئلہ درپیش ہے اور وہ یہ کہ یہاں بہت سے مسلمان مجھ سے دریافت کرتے ہیں کہ تم نے اسلامی نام کیوں اختیار نہیں کیا۔ جیسا کہ آپ جانتے ہیں مجھے اسلام قبول کئے ہوئے آج آٹھ یا نو سال ہوتے ہیں۔ محض اس وجہ سے میں نے اسلامی نام نہیں رکھا کہ میں یہ چاہتا تھا کہ میرے مضامین میرے اصلی نام کے ماتحت شائع ہوں۔ اور اس سے غیر مسلم حلقہ میں کافی وقعت اور اہمیت کی نظر سے دیکھے جائیں۔ اب میرا ارادہ ہے کہ میں اسلامی نام ہی رکھ لوں۔ آپ تجویز کیجئے کیا نام ہونا چاہئے۔ کوئی با معنے اور مکمل نام تجویز کیجے۔ مجھے اس کے معنے سے بھی اطلاع دیجے۔ بہت سے مسلمانوں نے مجھ سے یہ بھی دریافت کیا ہے کہ تمہارا مذہب کیا ہے۔ حال یہ ہے کہ مجھے یہ بھی علم نہیں کہ اسلام میں فرقے ہیں بھی یا نہیں۔ میں تو یہی جانتا ہوں کہ جو کچھ قرآن شریف کی تعلیمات میں محفوظ ہے وہی اسلام ہے۔ فرقہ بازی میری نظر میں ایک لایعنی چیز ہے۔ مسلمانوں کا شیرازہ منتشر نہیں ہونا چاہئے۔ جب مسلمانوں کو کامل طور پر یہ احساس ہو جائے گا تو وہ ایک منظم طاقت کے مالک ہو جائینگے۔ کیا آپ مجھے کوئی ایسی کتاب مہیا کر سکتے ہیں جس میں مختلف فرقوں اور ان کے مخصوص عقائد کا ذکر ہو۔ میں اس موضوع کے ماتحت ایک مضمون لکھوں گا۔ سمجھ میں نہیں آتا کہ قرآن کریم کی تعلیمات پر عمل کرنے کے بعد کس طرح افتراق پیدا ہو سکتا ہے۔ مسیحیوں سے بھی اگر یہی سوال کیا جائے تو وہ جواب دینے سے قاصر رہیں گے۔

(جواب کا منتظر:- ہیری - ای - ہنکل)

---

جواب منجانب امام مسجد ووکنگ۔

ہیری - ای ہنکل اسکوائر - لاس انجیلس - کلیفورنیا - (یو - ایس - اے)

میرے عزیز بھائی! السلام علیکم۔ آپ کا مکتوب گرامی ملا۔ میں آپ کے برادرانہ خلوص کی قدر کرتا ہوں۔ میں آپ کا نام عبدالہادی تجویز کرتا ہوں۔ عبدالہادی کے معنے ہیں اس کا بندہ جو صراط مستقیم کی طرف ہدایت اور رہنمائی کرتا ہے یعنے خدا۔ اس نام میں آپ کے سابقہ نام کے حروف بھی آجاتے ہیں

میں آپ کے آرٹیکل کو تلاش کروں گا۔ ممکن ہے شائع ہو چکا ہو۔ جبمیں یہ شائع ہوا ہوگا یا آئندہ ہوگا اُس کی کاپی آپ کو بھیجدونگا۔

آپ کا خیال صحیح ہے اسلام فرقہ پرستی کی اجازت نہیں دیتا۔ اگر حقیقتاً دیکھا جائے تو بخلاف مسیحیت اسلام میں کوئی فرقہ نہیں۔ یوں ہمارے ہاں اختلاف فروعات میں ہے اصول میں کوئی اختلاف نہیں پایا جاتا۔ آئینی، سیاسی اور فقہی اختلافات ہیں۔ آپ ان کے متعلق تشویش نہ فرمائیں قرآن شریف کی پیروی کئے جائیں۔ اور یہی ایک مسلمان کی شان ہے۔

(میں ہوں:۔ آفتاب الدین احمد۔ امام۔ پیڈنگٹن۔)

---

لندن۔ ڈبلو۔ ۲۔

جناب عالی! میں یہ معلوم کرنا چاہتا ہوں کہ آیا کوئی ایسا رسالہ یا کتاب ہے جسکے پڑھنے سے مجھے مذہب کے متعلق کافی واقفیت ہو جائے۔

کچھ عرصہ گزرا میں ووکنگ آیا تھا اور وہاں میں نے ایک لیکچر سنا۔ لیکن بعد میں وقت نہیں مل سکا کہ میں آپ سے گفتگو کرتا۔ ممکن ہے جمعہ کے روز میں وکٹوریہ میں دو یا تین بجے کے درمیان مل سکوں۔ اگر نہ آسکا تو آپ ازراہ کرم مجھے کتابوں کے نام سے تو مطلع فرما دیجئے۔

کیا آپ کبھی لندن میں لیکچر دینے کی غرض سے تشریف لاتے ہیں۔ اگر ایسا ہے تو مجھے نہایت مسرت ہوگی۔ میرا خیال ہے، ایک دفعہ آپ نے (Spiritualist Church.) میں تقریر کی تھی۔ یا شاید کوئی اور امام صاحب ہوں۔ جواب کا منتظر

(آپ کا عقیدت کیش:۔ روبی ایونس)

---

**گزارش** } اس پرچہ کے ساتھ جن جن احباب کا سالانہ چندہ ختم ہوگیا ہے وہ ازراہ کرم مبلغ عہ بذریعہ منی آرڈر بھیجکر ممنون فرمائیں ان کی ترسیل زر سے وی پی کی زحمت اور خرچہ سے انہیں نجات ہو جائے گی۔ رقوم بنام فنانشل سکرٹری صاحب دی ووکنگ مسلم مشن اینڈ لٹریری ٹرسٹ عزیز منزل، برانڈرتھ روڈ لاہور بھیجیں۔ جزاک اللہ

# تفصیل آمد دی ووکنگ مسلم مشن اینڈ لٹریری ٹرسٹ عزیز منزل برانڈرتھ روڈ۔ لاہور

## بابت ماہ اگست سنہ ۱۹۳۸ع

| تاریخ | کوپن نمبر | اسمائے گرامی معطی صاحبان | پائی | آنہ | روپیہ |
|---|---|---|---|---|---|
| ۱ ۸/۳۸ | ۶۱۸ | جناب نواب سر محمد حبیب اللہ صاحب مش | | | ۱۰ |
| ۳ ″ | ۶۲۴ | ″ ایم کے سیاگو ″ | | | ۵ |
| ۴ ″ | ۶۳۱ | ″ خانبہادر شیخ منہاج الدین صاحب ″ | | | ۱۰ |
| ۶ ″ | ۶۳۳ | ″ نواب نظامت جنگ بہادر ″ | | | ۵۰ |
| ″ | ۶۴۴ | ″ کے ایم ایس محمد ابراہیم ″ | | | ۱۱ |
| ″ | ۶۴۵ | ″ کرم الہی صاحب قریشی ″ | | | ۵ |
| ″ | ۶۴۶ | ″ عبدالوحید صاحب ″ | | | ۵ |
| ۸ ۸/۳۸ | ۶۵۵ | ″ اے عبدالوہاب صاحب ″ | | | ۵ |
| ″ | ″ | ″ کیپٹن سعید احمد ″ | | | ۵ |
| ″ | ۶۵۶ | ″ قاضی عبدالکریم صاحب ″ | | | ۱۰ |
| ″ | ۶۵۹ | ″ سیدہ ہاجرہ خاتون ″ | | | ۱ |
| ۹ ۸/۳۸ | ۶۷۰ | ″ ایم محمد اظہرالحق صاحب ″ | | | ۸ |
| ″ | ۶۷۱ | ″ علی احمد خانصاحب و اشمین بی سلے | | | ۵ |
| ۱۰ ″ | ۷۰۰ | ″ خانبہادر ایس اے ایم قادری ″ | | | ۱۰ |
| ۱۱ ″ | ۷۰۷ | ″ نور محمد صاحب چودھری | | | ۶ |
| ۱۲ ″ | ۷۲۱ | از کولاپور | | | ۵ |
| ″ ″ | ۷۲۲ | ″ سید انیس حق صاحب | | | ۵ |
| ۱۳ ″ | ۷۳۴ | ″ عبدالحق صاحب | | | ۵ |
| ″ | ۷۳۵ | ″ محمد اے مجید صاحب | | | ۵ |
| ۱۵ ″ | ۷۴۶ | ″ نواب اکرام الدین صاحب | | | ۲۵ |
| ″ | ۷۴۷ | ″ میاں محمد سلیم نظام جان | | | ۳۰ |
| ″ | ۷۴۸ | ″ مس محمد علی | | | ۱۵ |
| ″ | ۷۴۹ | ″ میرزا غلام صمدانی صاحب | | | ۱۰ |
| ″ | ۷۵۰ | ″ سر اے ایچ۔ غزنوی | | | ۱۰ |
| ″ | ۷۵۱ | ″ عبدالکریم صاحب | | | ۱۵ |
| ″ | ۷۵۲ | ″ مولوی ظہور القیوم | | | ۵ |
| ″ | ۷۵۴ | ″ محمد حسین صاحب | | | ۵ |
| ″ | ۷۵۵ | ″ سکرٹری ینگ مسلم لٹریری کلب | | | ۵ |
| ″ | ۷۵۶ | ″ کے بی۔ ایس اعجاز علی صاحب | | | ۵ |
| ″ | ۷۵۳ | ″ عبدالکریم صاحب | | | ۵ |
| ۱۶ ۸/۳۸ | ۷۶۹ | ″ عزیز سعید | | | ۱۰ |
| ۱۷ ″ | ۷۸۱ | ″ محمد مدرس چودھری | | | ۳ |
| | ۷۸۲ | ″ عبدالکریم صاحب | | | ۵ |
| ۱۸ ۸/۳۸ | ۷۸۸ | ″ محمد توحید احمد صاحب | | | ۵ |

| تاریخ | کوپن نمبر | اسمائے گرامی معطی صاحبان | پائی | آنہ | روپیہ |
|---|---|---|---|---|---|
| ۱۸ ۸/۳۸ | ۷۸۹ | ″ ایس اے قدوائی | | | ۵ |
| ″ | ۷۹۰ | ″ ایس بشیر الدین صاحب | | | ۵ |
| ۱۹ ″ | ۷۹۲ | ″ عمر اسمعیل صاحب (کل ۷ پونڈ موصول ہوئے جن میں سے ایک پونڈ چندہ رسالہ اسلامک ریویو اور ایک پونڈ برائے مفت تقسیم رسالہ اسلامک ریویو۔ ۵ پونڈ برائے مشن) | ۰ | ۲ | ۶۵ |
| ″ | ۷۹۳ | عبدالمقیت خاں صاحب | | | ۱۹ |
| ۲۰ ″ | ۷۹۹ | جناب عبدالرحیم صاحب | | | ۱۰ |
| ۲۵ ″ | ۸۲۰ | ″ خان بہادر عبدالرحیم صاحب | | | ۱۰ |
| ۲۷ ″ | ۸۲۸ | ″ سید حبیب الرحمن صاحب | | | ۲۵ |
| ۲۹ ″ | ۸۳۱ | ″ مسٹر اے۔ ایم جمیل | | | ۱۰ |
| ″ | ۸۳۲ | ″ نصیر الدین صاحب | | | ۱۰ |
| ″ | ۸۳۳ | ″ اے سلیمان ابی بکر | | | ۱۰ |
| ″ | ۸۳۴ | ″ عبدالحمید صاحب | | | ۵ |
| ″ | ۸۳۵ | ″ عبدالحکیم صاحب | | | ۱ |
| ″ | ۸۳۷ | ″ عمر محمد صاحب (کل ۵ روپے وصول ہوئے جنمیں سے ۳ روپے برائے مفت تقسیم کتب اور ۲ روپے مشن) | | | ۲ |
| | | فروخت رسالہ اسلامک ریویو بابت ماہ اگست ۳۸ء | | | ۷۰۵ |
| | | فروخت رسالہ اشاعت اسلام ماہ اگست ۳۸ء | | ۸ | ۵۲ |
| | | فروخت ووکنگ گزٹ ماہ اگست ۳۸ء | | ۴ | ۲ |
| | | فروخت کتب | | ۹ | ۱۴۰ |

**آمد مفت تقسیم اسلامک ریویو**

| تاریخ | کوپن نمبر | اسمائے گرامی معطی صاحبان | پائی | آنہ | روپیہ |
|---|---|---|---|---|---|
| ۱۹ ۸/۳۸ | ۷۹۲ | جناب محمد اسمعیل صاحب | | ۴ | ۱۳ |

**میزان کل** ۱۳۹۴ — ۱ — ۰

# تفصیل اخراجات دی ووکنگ مسلم مشن اینڈ لٹریری ٹرسٹ عزیز منزل برانڈرتھ روڈ لاہور

## بابت ماہ اگست سنہ ۱۹۳۸ء

| تاریخ | بل نمبر | تفصیل اخراجات | پائی | آنہ | روپیہ |
|---|---|---|---|---|---|
| ۶ اگست | ۳۳ | میسرز معراج الدین جلد ساز جلد سازی اسلامک ریویو بابت ماہ فروری و مارچ سنہ ۱۹۳۸ء | | ۴ | ۴۴ |
| " | ۳۴ | میسرز کلکتہ آرٹ پرنٹنگ ورکس لاہور طباعت فوٹو برائے اسلامک ریویو و لیٹر سرکلر | | | ۳۸ |
| " | ۳۵ | میسرز نیشنل ٹریڈنگ کمپنی ۶ ریم کاغذ برائے اشاعت اسلام ۲ ریم کاغذ برائے ووکنگ گزٹ | | | ۳۵ |
| " | ۳۶ | میسرز نورانی پریس لاہور علے الحساب طباعت اشاعت اسلام | | ۸ | ۳۰ |
| " | ۳۷ | میسرز این سی گوئل ۴ ریم کرافٹ پیپر ۳ ریم سفید | ۹ | ۲ | ۳۰ |
| " | ۳۸ | میسرز رین پرنٹنگ پریس طباعت ووکنگ گزٹ و ضمیمہ اسلامک ریویو | | | ۳۰ |
| " | ۳۹ | میسرز محمد رضا جلد ساز جلد سازی ۱۲ کاپیاں و فائل اسلامک ریویو | | ۸ | ۲۰ |
| " | ۴۰ | میسرز نیو یونین پریس لاہور طباعت چیں اسلامک ریویو اور نمونہ جات قرآن مجید وغیرہ | | | ۲۰ |
| " | ۴۱ | میسرز فوٹو آرٹ کمپنی نیوائی بلاک ۲ عدد برائے فوٹو اسلامک ریویو | | | ۱۲ |
| " | ۴۲ | میسرز ایور گرین پریس طباعت لیٹر سرکلر و لفافے وغیرہ | | ۱۲ | ۱۱ |
| " | ۴۳ | تنخواہ عملہ بابت ماہ جولائی سنہ ۱۹۳۸ء | ۹ | ۱۴ | ۲۶۹ |
| " | ۴۴ | امپرسٹ بل بہ تفصیل ذیل محصول ڈاک از نمبر ۸۷۲ تا نمبر ۸۹۹ — کتب خرید کردہ برائے فروخت — ترجمہ برائے اشاعت اسلام — کتابت اشاعت اسلام بقایا جون و علے الحساب جولائی سنہ ۱۹۳۸ء — تالیف قلوب — ٹائپ کرائی مضامین وغیرہ | | | |

| تاریخ | بل نمبر | تفصیل اخراجات | پائی | آنہ | روپیہ |
|---|---|---|---|---|---|
| ۶ | ۴۴ | ایک ریم کاغذ برائے گزٹ — بجلی کا بل — تار — لفافے سیاہی وغیرہ — ۳ ریم کاغذ برائے رسالہ اشاعت اسلام — متفرق — ۹-۸-۲۵۵ | ۹ | ۸ | ۲۵۵ |
| " | ۴۵ | کرایہ کاغذ اسلامک ریویو از کراچی تا لاہور و محصول چنگی اور کرایہ چھکڑا وغیرہ | ۶ | ۱۱ | ۲۱۷ |
| " | ۴۶ | کرایہ آرٹ پیپر برائے فوٹو رسالہ اسلامک ریویو از کراچی تا لاہور و محصول چنگی وغیرہ | ۹ | ۱۴ | ۳۷ |
| " | ۴۷ | قیمت کاغذ برائے اسلامک ریویو سفید و آرٹ پیپر | | ۴ | ۵۵۹ |
| " | ۴۸ | امپرسٹ بل بہ تفصیل ذیل:- محصول ڈاک از نمبر ۹۰۰ تا نمبر ۱۰۷۴ — ایک ریم فلسکیپ ایک ریم دیسی اور ایک ریم کرافٹ پیپر وغیرہ — فائل - بلاٹنگ پیپر اور لاکھ وغیرہ — کتب خرید کردہ برائے فروخت — ترجمہ برائے رسالہ اشاعت اسلام — کتابت رسالہ اشاعت اسلام بقایا جولائی و علے الحساب بابت اگست سنہ ۳۸ء — بل بجلی — ایک ریم کاغذ برائے گزٹ — متفرق — ۳-۳-۲۴۶ | ۳ | ۳ | ۲۴۶ |
| " | ۴۹ | کرایہ دفتر لاہور و بکڈپو ماہ جون سنہ ۳۸ | | | ۴۵ |
| | | | ۹ | ۳ | ۱۹۰۴ |

# تفصیل آمد دی ووکنگ مسلم مشن اینڈ لٹریری ٹرسٹ، عزیز منزل برانڈرتھ روڈ لاہور

(بابت ماہ ستمبر ۱۹۳۸ء)

| تاریخ | کوپن نمبر | اسمائے گرامی معطی صاحبان | پائی | آنہ | روپیہ |
|---|---|---|---|---|---|
| ۱ ۹/۳۸ | ۴۳۹ | جناب عبدالرزاق فاروقی مشن | | ۸ | ۴ |
| ۲ " | ۸۸۱ | جناب خان بہادر شیخ منہاج الدین صاحب " | | | ۱۰ |
| " | ۸۴۲ | جناب صغیر احمد صاحب " | | | ۱۰ |
| ۳ " | ۸۴۹ | " محبوب خانصاحب " | | | ۳ |
| ۵ " | ۸۵۵ | " ہز ہائنس نواب صاحب بہادر مانگرول | | ۸ | ۴۹ |
| " | ۸۵۶ | جناب ڈاکٹر شیخ مہتاب الدین صاحب زکوٰۃ | | | ۵ |
| " | ۸۵۸ | " ایس شیخ نادر صاحب " | | | ۱ |
| ۶ " | ۸۶۳ | " صالح احمد صاحب " | | | ۱۰ |
| " | ۸۶۵ | " کے بی شربت خانصاحب " | | | ۵ |
| ۷ " | ۸۹۱ | " محمد اسلم خان صاحب " | | | ۵ |
| ۸ " | ۸۹۷ | " مسٹر امیرالدین صاحب " | | | ۱۰ |
| ۹ " | ۹۱۳ | " مسٹر ای الیف خان زکوٰۃ | | | ۵ |
| " | ۹۱۴ | " ابوالخیر صاحب " | | | ۵ |
| " | ۹۱۵ | " ڈاکٹر ظہورالدین رضوی " | | | ۵ |
| " | ۹۱۶ | " علی احمد خان صاحب " | | | ۵ |
| ۱۰ " | ۹۲۴ | غلطی از امپیریسٹ بل ۳۲۲ | | | ۵ |
| ۱۱ " | ۹۳۷ | جناب ایس ایم سراج الحق زکوٰۃ | | | ۲۵ |
| " | ۹۴۰ | " کے بشیر احمد صاحب " | | | ۱۵ |
| " | ۹۴۱ | " ڈاکٹر جعفر حسن صاحب " | | | ۱۰ |
| " | ۹۴۲ | " نور احمد بابر صاحب " | | | ۱۰ |
| " | ۹۴۳ | " عبدالکریم صاحب مشن | | | ۵ |
| " | ۹۴۴ | " ایچ غفور خان صاحب زکوٰۃ | | | ۵ |
| " | ۹۴۵ | " مولوی محمد اظہر الحق صاحب مشن | | | ۴ |
| " | ۹۴۸ | " زلوک صاحب " | | | ۵ |
| " | ۹۴۹ | " ای یو حاجی احمد صاحب " | | | ۱۰ |
| ۱۴ " | ۹۷۴ | " سردار محبوب علی خانصاحب زکوٰۃ | | | ۵۰ |
| " | ۹۷۵ | " عبدالمجید خانصاحب " | | | ۱۵ |
| " | ۹۷۹ | " فخرالدین صاحب " | | ۱۲ | ۹ |
| ۱۷ " | ۹۹۱ | " ایس الطاف کریم صاحب مشن | | | ۵ |
| " | | " مراد علی ۔ برکت علی صاحبان برائے مشن | | | ۵ |
| ۱۹ " | ۱۰۰۰ | جنابہ مسز رشیدہ لطیف صاحبہ " | | | ۱۰ |
| " | ۱۰۰۱ | جناب سید مجیب الرحمن صاحب زکوٰۃ | | | ۳۰ |
| " | ۱۰۰۲ | صاحبزادی نورالحق صاحب مشن | | | ۲ |
| ۲۰ ۹/۳۸ | ۱۰۱۹ | جناب محبوب خانصاحب مشن | | | ۳ |
| " | ۱۰۳۲ | منافع از سرمایہ محفوظ " | | | ۳۹۹ |
| ۲۱ " | ۱۰۳۳ | جناب راؤ عثمان علی خانصاحب " | | | ۱۰ |
| " | ۱۰۳۴ | " مفتی محمد طفیل صاحب | | | ۲ |
| ۲۳ " | ۱۰۳۸ | " خان بہادر منشی عنایت حسین صاحب برائے مشن | | | ۵ |
| " | ۱۰۳۹ | " شیخ عبدالکریم صاحب " | | | ۵ |
| ۲۶ " | ۱۰۵۱ | " شیخ گل محمد صاحب " | | | ۲ |
| " | ۱۰۵۲ | " حمید الدین احمد صاحب " | | | ۵ |
| " | ۱۰۵۳ | " محمد عزیز خان صاحب " | | ۱۲ | ۵ |
| ۲۷ " | ۱۰۶۴ | " ٹیپو سلطان علی خان " | | | ۵ |
| " | ۱۰۶۵ | " بیگم صاحبہ خواجہ جلال الدین " | | | ۵ |
| ۲۸ " | ۱۰۶۷ | " سید نثار قطب صاحب زکوٰۃ | | | ۵ |
| " | ۱۰۷۳ | " کے ایس ڈاکٹر سلیمان خانصاحب | | | ۵ |
| " | ۱۰۷۴ | " محمد حسین صاحب | | | ۱۵ |
| " | ۱۰۷۷ | " ہز ہائنس سلطان آف کیدا | | ۱۲ | ۱۳۲ |
| ۲۹ " | ۱۰۷۸ | " ایم اے مغنی صاحب | | | ۱۰ |
| | | فروخت رسالہ اسلامک ریویو بابت ماہ ستمبر ۱۹۳۸ء | | ۶ | ۷۸۹ |
| | | فروخت رسالہ اشاعت اسلام ماہ ستمبر ۳۸ء | | ۴ | ۵۸ |
| | | فروخت ووکنگ گزٹ | | ۱۲ | ۴۲ |
| | | فروخت کتب | ۶ | ۱۵ | ۱۹۴ |

۲۰۵۳ — ۱۲ — ۶

## تفصیل آمد مفت تقسیم رسالہ اسلامک ریویو

| تاریخ | کوپن نمبر | اسمائے گرامی معطی صاحبان | پائی | آنہ | روپیہ |
|---|---|---|---|---|---|
| ۲۰ " | ۹۳۸ | جناب محمد شریف خانصاحب ۳ کاپیاں | | | ۱۵ |
| ۱۷ " | ۹۹۳ | جناب محمد کبیر خانصاحب ایک کاپی | | | ۵ |

۲۰ — ۰ — ۰

کل میزان ۲۰۷۳ — ۱۲ — ۶

# تفصیل اخراجات دی ووکنگ مسلم مشن اینڈ لٹریری ٹرسٹ عزیز منزل برانڈرتھ روڈ - لاہور

## بابت ماہ ستمبر ۱۹۳۸ء

| تاریخ | بل نمبر | تفصیل اخراجات | پائی | آنہ | روپیہ |
|---|---|---|---|---|---|
| | ۵۰ | میسرز سول اینڈ ملٹری گزٹ | | | |
| | | طباعت رسالہ اسلامک ریویو ماہ مارچ ۱۹۳۸ء | | | ۱۰۰ |
| | ۵۱ | " " اپریل ۱۹۳۸ء | | | ۱۰۰ |
| | ۵۲ | " " مئی ۱۹۳۸ء | | | ۱۰۰ |
| | ۵۳ | " " جولائی ۱۹۳۸ء | | | ۱۰۰ |
| | ۵۴ | میسرز ایسٹرن ایکسپریس اینڈ کو لمیٹڈ | | | |
| | | اخراجات برائے ۵ گانٹھ کاغذ اسلامک ریویو | | | |
| | | بہ تفصیل ذیل:- | | | |
| | | کسٹم ڈیوٹی [illegible] | | | |
| | | کسٹم [illegible] | | | |
| | | کسٹم کیلئے گانٹھ [illegible] | | | |
| | | پورٹ پر اخراجات [illegible] | | | |
| | | کاریج محصول وغیرہ [illegible] | | | |
| | | ۱۷۰-۸-۰ | | ۸ | ۱۷۰ |
| | ۵۵ | میسرز رین پرنٹنگ پریس | | | |
| | | طباعت گزٹ نمبر ۳ و ۴ و ۵ | | ۸ | ۳۱ |
| | ۵۶ | میسرز فوٹو آرٹ کمپنی | | | |
| | | بنوائی دو عدد بلاک برائے | | | |
| | | رسالہ اسلامک ریویو | ۶ | ۳ | ۱۶ |
| | ۵۷ | سفر خرچ نائب امام مسجد ووکنگ | | | |

| تاریخ | بل نمبر | تفصیل اخراجات | پائی | آنہ | روپیہ |
|---|---|---|---|---|---|
| | | برائے روانگی ووکنگ مسجد لندن | | | ۴۲ |
| | ۵۸ | تنخواہ عملہ بابت اگست ۱۹۳۸ء | ۳ | ۷ | ۲۵۲ |
| | ۵۹ | امپرسٹ بل بہ تفصیل ذیل:- | | | |
| | | محصول ڈاک از نمبر ۱۱۹۰ تا ۱۲۳۰ [illegible] | | | |
| | | ۳ ریم برائے اپیل زکوٰۃ و منی آرڈر فارم [illegible] | | | |
| | | سٹیشنری [illegible] | | | |
| | | ۳ ریم کاغذ برائے گزٹ و ایک ریم فلسکیپ پیپر [illegible] | | | |
| | | ۳ ریم کاغذ برائے اشاعت اسلام [illegible] | | | |
| | | کتابت رسالہ اشاعت اسلام بقایا اگست ۱۹۳۸ء [illegible] | | | |
| | | متفرق [illegible] | | | |
| | | ۲۹۶-۵-۶ | ۶ | ۵ | ۲۹۶ |
| | ۶۰ | ترجمہ برائے اشاعت اسلام | | ۸ | ۱۶ |
| | ۶۱ | " " " | | ۵ | ۱۴ |

کل میزان ۱۲۳۹-۱۳-۳

مسجد ووکنگ میں آجاتے ہیں۔ نماز و خطبۂ عیدین کے بعد تمام احباب کو مشن کی طرف سے ہندوستانی طرز کی دعوت دی جاتی ہے (۷) رسالتمآب حضرت نبی کریم صلعم کے یوم ولادت کو بڑے تزک و احتشام سے منایا جاتا ہے۔ جس میں حضرت نبی کریم صلعم کی زندگی کے حالات پیش کئے جاتے (۸) دور دراز ممالک کے غیر مسلمین کو خط و کتابت کے ذریعہ تبلیغ کی جاتی ہے۔ انہیں اسلامی لٹریچر مفت بھیجا جاتا ہے۔ (۹) مسجد ووکنگ میں جو غیر مسلم و نومسلم زائرین آتے ہیں۔ ان کو اسلام کے متعلق صحیح معلومات بہم پہنچائی جاتی ہیں۔ (۱۰) ووکنگ مشن کے زیر اہتمام نومسلمین کی ایک جماعت لنڈن میں "برطانیہ عظمٰے کی مسلم سوسائٹی" کے نام سے اشاعت اسلام کی تحریک میں کوشاں رہتی ہے۔

**(۵) مشن کے آرگن** ۔ اس مشن کے فقط دو ہی ماہواری رسالے ہیں (۱) رسالہ اسلامک ریویو انگریزی۔ (۲) اس کا اردو ترجمہ رسالہ ... لاہور۔ ان دو رسالوں کی کل کی کل آمد مشن ووکنگ انگلستان پر صرف ہوتی ہے جس قدر مسلم پبلک ان رسالوں کی خریداری بڑھائے گی۔ اسی قدر مشن کی مالی تقویت ہوگی۔ ان دو رسالوں کے سوا مشن ووکنگ کا کسی اور رسالہ یا اخبار سے قطعاً کوئی تعلق نہیں۔

**(۶) مشن کے تاثرات** ۔ (۱) مشن کی اکیس ۲۱ سالہ تبلیغی تگ و دو سے اس وقت تک ہزاروں کی تعداد میں یورپین و امریکن اخوان و خواتین اسلام قبول کر چکے ہیں۔ جن میں بڑے بڑے لارڈز۔ رؤساء۔ فضلاء۔ علماء۔ فلاسفر۔ پروفیسر۔ مصنف۔ ڈاکٹر۔ ماہرین علم طبعیات۔ تاجر۔ مغربی متشرقین و فوجی شہرت کے نومسلمین ہیں۔ یہ نومسلمین نمازیں پڑھتے۔ روزے رکھتے اور زکوٰۃ ادا کرتے ہیں بعض تو تہجد تک کو خاص سوز و گداز سے پڑھتے ہیں۔ قرآن کریم کا بامعنی روزانہ مطالعہ کرتے ہیں۔ چند ایک فریضہ حج بھی ادا کر چکے ہیں۔ الازہر سے اکثر تبلیغ اسلام کی جد و جہد میں عملاً حصہ لے رہے ہیں۔ (۲) ان اکیس ۲۱ سالوں میں لاکھوں کی تعداد میں اسلامی کتب۔ رسائل۔ پمفلٹ۔ ٹریکٹ ... مسیحی ممالک میں مفت تقسیم کئے جا چکے ہیں۔ جن کا نہایت ہی اچھا اثر ہوا ہے۔ اس مفت اشاعت سے یورپین حلقہ میں عیسائیت سے تنفر پیدا ہو چکا ہے۔ وہ لوگ عیسائیت سے بالکل بیزار ہو چکے ہیں۔ ان کا زیادہ تر رجحان طبع اب اسلام کی طرف ہو رہا ہے۔ کل کے کل مغرب و امریکہ میں اس وقت اسلامی تعلیم کی تشنگی روز بروز بڑھ رہی ہے۔ اس وقت مغربی دنیا کے مذہبی خیالات میں ایک انقلاب عظیم پیدا ہو چکا ہے۔ یورپ و امریکہ میں اب دشمنان اسلام۔ اسلام پر حملہ کرنے کی جرات نہیں کرتے۔ اس مشن کی اکتیس سالہ تبلیغی تگ و تاز نے اسلام کے متعلق مغربی ممالک میں ایک روادارانہ فضا پیدا کر دی ہے۔ کثرت سے لوگ مغربی لائبریریوں میں ووکنگ کی مرسلہ اسلامی کتب و رسالہ اسلامک ریویو کا مطالعہ کرتے ہیں مسجد ووکنگ میں ان غیر مسلمین کے خطوط کا رات دن تانتا بندھا رہتا ہے۔ غیر مسلم طبقہ میں سے اکثر احباب اسلامی لٹریچر کے مطالعہ کرنے کے بعد مختلف قسم کے استفسار کرتے ہیں۔ اور آخر کار اپنے شک و شکوک کو رفع کرنے کے بعد۔ اعلان اسلام کا فارم پر کر کے شاہجہان مسجد ووکنگ انگلستان میں بمعہ اپنے فوٹو کے روانہ کر دیتے ہیں۔ ان کا اعلان اسلام بمعہ انکے فوٹو کے مشن کے آرگن میں شائع کر دیا جاتا ہے۔

**(۷) انگلستان میں اشاعتِ اسلام مسلمانوں کی سیاسی الجھنوں کا بہترین سلجھاؤ ہے** قرآن کریم نے فلاح کے اصول کا ایک راستہ اشاعتِ اسلام تجویز کیا ہے۔ اشاعت کی غرض۔ غیروں کو اپنے میں شامل کرنا ہوتا ہے۔ یعنی انہیں اپنا ہمخیال اور ہم مذہب بنانا ہوتا ہے۔ اگر کسی قوم کی شماری طاقت۔ اس قوم کی سیاسی قوت کو بڑھا سکتی ہے۔ تو اس کے اصول کے لئے اشاعت ہی ایک بہترین طریق ہے۔ مغربی اقوام نے اس راز کو سمجھا۔ انہوں نے اسلام کی اتباع میں فوراً مشن قائم کئے۔ پھر اس وقت ہندوؤں نے پہلے شدھی کا راگ گایا۔ لیکن آج اچھوتوں کو اپنے میں ملانے کے لئے تیار ہو گئے۔ اس ساری سرگرمی کی تہ میں وہی شماری طاقت مضمر ہے۔ ان حالات میں کیا ہمارا فرض نہیں کہ ہم اشاعتِ اسلام میں کوشاں ہوں۔ اور جب کہ گذشتہ پچیس تیس سالوں میں ہم ہر ایک دوسری کوشش اور مختلف قومی تحریکوں میں جو ہم نے اپنے سلجھاؤ کے لئے کیں۔ بالکل ناکام ہو چکے ہیں۔ تو کیا ہمارا فرض نہیں ہے کہ مغرب میں اشاعت اسلام کو بھی ہم بطور تجربہ اختیار کریں۔ اگر بالفرض ہم آئندہ دس سال میں انگلستان میں بیٹھ کر حکمران قوم کے دس ہزار نفوس کو اپنے اندر شامل کر لیں۔ تو جس قدر ہماری سیاسی قوت بڑھ سکتی ہے۔ اس کا اندازہ صرف تصور ہی کر سکتا ہے۔ آج اگر انگلستان کے لوگوں کا ایک کثیر حصہ اسلام قبول کر لے۔ جن میں ہوس آف لارڈز و ہوس آف کامنز کے ممبر بھی ہوں۔ تو مسلمانوں کو اپنے حقوق کے لئے کسی سیاسی جد و جہد کرنے کی قطعاً کوئی ضرورت نہیں۔ اس صورت میں ہم کو ضرورت نہیں کہ ہم مسلم مدبران سیاست کے وفود کو انگلستان بھیجکر انگریزی قوم کو اپنے ہم آرا کریں یا اپنے حقوق کی طرف توجہ دلائیں۔ وہ اسلام سے مشرف ہو کر مسلمانوں کے لئے اسلامی درد و احساس سے خود بخود وہی کہیں گے اور کریں گے۔ جو ہم چاہتے ہیں۔ اس سے صاف ظاہر ہے کہ ہماری موجودہ سیاسی الجھنوں کا بہترین سلجھاؤ۔ انگلستان میں فریضۂ اشاعت اسلام کو ادا کرنا ہے۔ یوں تو مغرب کے اور ممالک بھی محض سیاسی ہم آہنگی پیدا کرنے کیلئے اشاعت اسلام کے دائرے میں آنے چاہئیں لیکن انگریزی قوم میں اشاعتِ اسلام ہمارا اوّلین نصب العین ہونا چاہیئے۔

**(۸) ووکنگ مسلم مشن ایک عالمگیر اسلامی تحریک ہے** دنیا بھر میں فقط ایک ہی اسلامی تحریک ہے۔ جس سے کُل مسلمانانِ عالم کو دلی محبت و ہمدردی ہے۔ کیونکہ یہ تحریک قیاسی و وہمی حالات سے نکل کر اب ایک حقیقت ہو چکی ہے۔ یہ مشن اس وقت تک ٹھوس اسلامی خدمات سرانجام دے چکا ہے۔ اس تحریک کے ذریعہ شاندار نتائج نکل چکے ہیں۔ نئی نیا جدید اسلامی تحریکوں میں اگر کوئی تحریک گذشتہ تیس سالوں میں سرسبز و کامیاب ہوئی ہے۔ تو وہ یہی ووکنگ مشن کی اسلامی تحریک ہے۔ اس تحریک کے جاذب عالم اسلام ہونے کی وجہ صرف فرقی امتیازات سے اسکی بالاتری و آزادی ہے۔ یہ مشن جمیع مسلمانانِ عالم کا واحد مشن ہے اسکو کسی فرقۂ اسلام یا جماعت یا انجمن سے قطعاً کوئی تعلق نہیں۔ اس کے ذریعہ سے یورپ و امریکہ میں فقط توحید و رسالت کی تبلیغ ہوتی ہے۔ اور اس غیر فرقہ دارانہ تبلیغی مسلک کی وجہ سے دنیا بھر کے مختلف مقامات کے مسلمان مسلسل اس کی مالی امداد کر کے یورپ میں اسے چلا رہے ہیں۔ اس اسلامی مشن کو عالمگیر مقبولیت حاصل ہے۔ ہندوستان کے علاوہ جاپان۔ چین۔ فلپائین۔ آسٹریلیا۔ سماٹرا۔ جاوا۔ بورنیو۔ سنگاپور۔ سیلون۔ افریقہ۔ بلاد اسلامیہ۔ شمالی و مغربی امریکہ کے مسلم بھائی اس تحریک کی امداد کرتے رہتے ہیں۔

**(۹) ووکنگ مسلم مشن انگلستان کی ذیل کے طریقوں سے امداد ہو سکتی ہے**

(۱) بحیثیت عطیہ کی صورت میں کچھ امداد دیں۔ (۲) اپنی ماہوار آمد میں سے کچھ حصہ مقرر کر دیں جو ماہ بماہ مشن کو پہنچتا رہے۔ (۳) ششماہی یا سالانہ رقم اس کار خیر کے لئے ارسال کریں (۴) رسالہ اسلامک ریویو کی خود بھی خریداری کریں اور انگریزی دان احباب کو بھی تحریک خریداری فرمائیں۔ سالانہ چندہ ۱۲ ہے۔ (۵) یورپ۔ امریکہ اور دیگر انگریزی دان مسیحی ممالک کی پبلک لائبریریوں میں مسلم بھائی اپنی طرف سے بطور صدقہ جاریہ تبلیغ اسلام کی خاطر متعدد کاپیاں رسالہ اسلامک ریویو کی مفت جاری کرائیں۔ اس رسالہ کے ذریعہ ان کی طرف سے اسلام کا پیام غیر مسلموں تک پہنچتا رہے گا۔ اس صورت میں سالانہ چندہ پانچ روپے ہے (۶) رسالہ اشاعت اسلام اردو ترجمہ رسالہ اسلامک ریویو کی خریداری فرمائیں۔ اس کا حلقہ اثر وسیع فرمائیں۔ اس کا سالانہ چندہ ۳ ہے اور ممالک غیر کیلئے ۴ ہے۔ (۷) ووکنگ مسلم مشن سے جس قدر اسلامی لٹریچر انگریزی میں شائع ہوتا ہے۔ جو کتابوں۔ ٹریکٹوں اور رسائل کی صورت میں ہوتا ہے۔ اسے خود خریدیں۔ یورپ و امریکہ کے غیر مسلمین میں اسے مفت تقسیم کرا کر داخل حسنات ہوں۔ تاکہ اسلام کا دلفریب پیام اس لٹریچر کے ذریعہ اُن تک پہنچتا رہے۔ اس مقصد کے لئے دفتر مشن ووکنگ میں مسیحی غیر مسلموں اور غیر مسلم مسیحی لائبریریوں کے ہزاروں پتہ موجود ہیں۔ جن کو آپ کی طرف سے مفت لٹریچر بھیجا جا سکتا ہے۔ اور اس کی ترسیل کی رسید ڈاکخانہ کے تصدیقی سرٹیفکیٹ کے ذریعہ آپ تک پہنچا دی جاویگی۔ (۸) شاہجہان مسجد ووکنگ انگلستان میں ہر سال بڑے تزک و احتشام سے عیدین کے تہوار منائے جاتے ہیں۔ جن میں بارہ صد کے لگ بھگ نفوس کا مجمع ہو جاتا ہے نماز و خطبہ کے بعد کل مجمع کو مشن کی طرف سے دعوت دی جاتی ہے جس پر مشن کو ڈیڑھ صد پونڈ (دو ہزار صد روپیہ) کا ہر سال خرچ برداشت کرنا پڑتا ہے مسلم احباب اس مد میں امداد فرمائیں۔ (۹) ہر سال مسجد ووکنگ کے زیر اہتمام جلسہ میلاد النبی صلعم ہوتا ہے۔ اس پر بھی زر کثیر صرف ہوتا ہے جس میں کوئی نہ کوئی نو مسلم حضرت نبی کریم صلعم کے اخلاق فاضلہ یا سوانح حیات پر بصیرت افروز تقریر کر کے غیر مسلمین یورپین احباب کو اس شخصیت کامل سے روشناس کرتا ہے۔ اس سعید تقریب پر بھی مشن کو خرچ کرنا پڑتا ہے۔ (۱۰) اپنی زکوٰۃ کا ایک کثیر حصہ مشن کو دیں۔ قرآن کریم کی رو سے اشاعت اسلام کا کام۔ زکوٰۃ کا بہترین مصرف ہے۔ (۱۱) فطرانہ عید میں اس کار خیر کو نہ بھولیں۔ (۱۲) عید قربان کے روز قربانی کی کھالوں کی قیمت سے اللہ کے اس پاک کام کی امداد فرمائیں۔ (۱۳) اگر آپ کا روپیہ بنک یا ڈاکخانہ میں جمع ہو۔ تو اس کا سود اشاعت اسلام کے لئے ووکنگ مشن کو دیں۔ علماء کرام نے اس کے متعلق فتوے دے دیا ہے کہ اسلام کی اشاعت میں یہ سود صرف ہو سکتا ہے۔ اگر آپ سود کی رقم کو بنک یا ڈاکخانہ وغیرہ سے نہ لینگے تو اسلام کی اشاعت و حمایت کی بجائے۔ یہ رقم دشمنان اسلام کے ہاتھ چلی جاویگی۔ جو اسے عیسائیت کی تبلیغ اور اسلام کے خلاف استعمال کرینگے (۱۴) ہر قسم کی نذر۔ نیاز۔ صدقہ۔ خیرات۔ زکوٰۃ۔ بھینٹ کا بہترین مصرف ووکنگ مسلم مشن ہے۔

**(۱۰) ووکنگ مسلم مشن کا سرمایہ محفوظ (ریزرو فنڈ)**

ایک کارکن نظام کے لئے ازبس ضروری ہے کہ اس کے پاس معقول محفوظ سرمایہ ہو۔ یہ کام اکیس سال سے بہ احسن وجوہ یورپ میں اسلام کی اشاعت کر رہا ہے اس مشن کو ہمیشہ کے لئے انگلستان میں زندہ و قائم رکھنے کے لئے مینیجنگ کمیٹی ٹرسٹ نے یہ فیصلہ کیا ہے کہ اس مشن کے لئے دس لاکھ روپیہ بطور محفوظ فنڈ جمع کیا جائے۔ اس دس لاکھ روپے کو بنک میں بطور فکسڈ ڈیپازٹ رکھ دیا جائیگا۔ اگر مسلم قوم ہمت کرے۔ تو کوئی مشکل بات نہیں۔ اس سکیم کے روبراہ ہونے سے مشن آئے دن کی مالی مشکلات اور روز روز کی دریوزہ گری سے نجات حاصل کر سکتا ہے۔ اور آئے دن کی فراہمی امداد کی زحمت سے ہمیشہ کیلئے بے نیاز ہو کر آیندہ کیلئے کسی چندے کا محتاج نہ رہیگا۔ کیا چالیس کروڑ مسلم بھائی دس لاکھ روپیہ بھی اس کار خیر کیلئے فراہم نہ کر سکینگے۔

**(۱۱) ووکنگ مسلم مشن کا نظم و نسق**

یہ مشن ایک معتبر رجسٹری شدہ ٹرسٹ کے زیر اہتمام چل رہا ہے جس کے ٹرسٹیز اور ممبران مینیجنگ کمیٹی کی امانت و دیانت مسلمہ ہے۔ یہ مشن اس وقت چار نگران کمیٹیوں کے ماتحت چل رہا ہے۔ (۱) بورڈ آف ٹرسٹیز۔ (۲) ٹرسٹ کی مجلس منتظمہ۔ (۳) لنڈن میں مسجد ووکنگ انگلستان کے مشن کی نگرانی کرنے والی کمیٹی۔ (۴) لٹریری کمیٹی (جو کتب کی طباعت و اشاعت کی منظوری دیتی ہے)۔ (۵) یہ ایک غیر فرقہ وارانہ ٹرسٹ ہے۔ اس ٹرسٹ کا کسی جماعت۔ کسی انجمن یا کسی فرقہ سے قطعاً کوئی تعلق نہیں۔ مغربی ممالک میں اس کی تبلیغ لا الٰہ الا اللہ محمد رسول اللہ تک محدود ہے۔

**(۱۲) مشن کا مالی انتظام**

(۱) مشن کی جملہ رقوم جو باہر سے آتی ہیں۔ تین کارکنان مشن کی موجودگی میں موصول ہو کر۔ رجسٹرات آمد میں چڑھ کر ان ہر سہ کے تصدیقی دستخطوں کے بعد اسی روز بنک میں چلی جاتی ہیں۔ (۲) جملہ اخراجات متعلقہ دفتر لاہور و دفتر ووکنگ انگلستان امپرسٹ کے ذریعہ ہوتے ہیں۔ جسے فنانشل سکریٹری صاحب منظور شدہ بجٹ کی حدود کے اندر پاس فرماتے ہیں (۳) آمد و خرچ کا بجٹ باضابطہ ہر سال پاس ہوتا ہے۔ (۴) سال بھر بجٹ کے ماتحت بل پاس ہوتے ہیں (۵) چیکوں پر تین عہدہ داران ٹرسٹ کے دستخط ہوتے ہیں۔ (۶) آمد و خرچ کی پائی پائی تک ہر ماہ رسالہ اشاعت اسلام لاہور میں شائع کر دی جاتی ہے (۷) ہر ماہ کے حساب کو آڈیٹر صاحب پڑتال کرتے ہیں۔ تمام حساب کا سالانہ بیلنس شیٹ۔ جناب آڈیٹر صاحب کے تصدیقی دستخطوں کے ساتھ رسالہ اسلامک ریویو انگریزی میں شائع کر دیا جاتا ہے۔

**(۱۳) ضروری ہدایات۔** (۱) ٹرسٹ کے متعلق جملہ خط و کتابت بنام سکریٹری ووکنگ مسلم مشن اینڈ لٹریری ٹرسٹ۔ عزیز منزل۔ برانڈرتھ روڈ لاہور۔ پنجاب ہونی چاہیئے۔ (۲) جملہ ترسیل زر بنام فنانشل سکریٹری ووکنگ مسلم مشن اینڈ لٹریری ٹرسٹ۔ عزیز منزل۔ برانڈرتھ روڈ۔ لاہور۔ پنجاب (ہندوستان) ہو۔ (۳) ہیڈ آفس۔ عزیز منزل۔ برانڈرتھ روڈ۔ لاہور (پنجاب) ہے۔ (۴) انگلستان کا دفتر دی ماسک ووکنگ۔ سرے انگلینڈ ہے۔

Address in England :- The Imam , The Mosque, WoKing, Surrey, England

(۵) بنکرس۔ لائڈ بنک لمیٹڈ لاہور و لنڈن ہیں۔ (۶) تار کا پتہ "اسلام" لاہور۔ (پنجاب۔ ہندوستان)

**تمام خط و کتابت بنام سکریٹری ووکنگ مسلم مشن اینڈ لٹریری ٹرسٹ۔ عزیز منزل برانڈرتھ روڈ۔ لاہور (پنجاب۔ ہندوستان) فرمائیں**